# اسرار مخفی

جواہر کمالات یعنی عملیات کلام پاک

وظائف غوثیہ و حل المشکلات



سیٹھ آدم جی عبداللہ پبلشرز بمبئی والے [illegible] بازار [illegible] لاہور

# اسرار مخفی

جواہر کمالات یعنی عملیات کلام پاک

وظائف غوثیہ وحل المشکلات



سیٹھ آدم جی عبداللہ پبلشرز بمبئی والے
نولکھا بازار چوک سیٹھ آدم جی لاہور

یا غوث اعظم شیئاً للّٰہ

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

اے دستگیر عالم دستِ مرا بگیر — دستم چناں بگیر کہ گویند دستگیر

# قومی خدمات

صوفیائے کرام کا قول ہے کہ وظائف و عملیات اور زہد و عبادت و تقویٰ و پرہیزگاری ہی خدا کے نزدیک مخلصی ہے جو شخص یکسوئی حاصل کرکے اللہ اللہ کرنے پر اپنا آپ روحانی و جسمانی پیش نذر حضور بارگاہ تعالیٰ میں ذکر سے فنا ہوتا ہے وہ خدا کا بندہ بن کر اللہ جل شانہ کے قریب ہو جاتا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ اس کی سفارش یعنی سوال سنتا ہے جیسا کہ ارشاد ہوتا ہے وَاِذَا سَأَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ الخ۔[1] لیکن یہ بطفیل مرشد پاک کی ذات بابرکات سے حاصل ہو سکتا ہے جیسا کہ ارشاد ہے یَااَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْٓا اِلَیْهِ الْوَسِیْلَةَ۔[2] جس وقت انسان خلوص نیت سے کسی مرشد کامل کا طالب ہوتا ہے تو اللہ کا بندہ اس طالب کو راستہ بتلاتا ہے کہ فلاں کام اور فلاں ذکر کیا کرو۔ دل کو صاف کر نظر کو صاف کر۔ کانوں سے بیہودہ گفتگو نہ سن اللہ کی رضا پر راضی رہ کر اس کا شکر بجا لا۔ منزل فنا فی الشیخ میں غرق کرتا ہے یعنی مرشد اپنا تصور دلاتا ہے اور اس تصور سے آئینہ دل سے زنگار دور ہو جاتے ہیں انوار رسالت کی شمع لو دیکر جلتی ہے۔ نورِ رسالت ہی سے مقصد دلی کا اور محبوبِ خدا بننے کا وسیلہ لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاکَ ہر ایک مخلوق میں شامل حال جلوہ فرما ہے لیکن نورِ رسالت کسی خاص الخاص ہستی میں دکھائی دیتا ہے جبکہ نورِ رسالتمآب کی شمع جگ اٹھتی ہے تو دنیا پر روشنی پھیل جاتی ہے اور عام مخلوق کے دلوں پر اس کے عکس سے اثر پڑتا ہے۔ دنیائے عوام اس کی زیارت کیلئے جوق در جوق آنا شروع کر دیتی ہے۔ لیکن یہ سب حضور پرنور سرور کائنات آقائے نامدار مکی و مدنی حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی سے حاصل ہے یہ پیروی صرف مرشد کی ذات پاک سے حاصل ہوتی ہے اور سلسلہ بیعت سے یہ مخفی راز کھل جاتے ہیں جیسا کہ ارشاد ہے یَااَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ۔[4] اس آیت پاک پر دوبارہ ایمان لانے کا ارشاد بیعت پر دلالت کرتا ہے جیسا کہ ارشاد ہے یَوْمَ نَدْعُوْا كُلَّ اُنَاسٍ بِاِمَامِهِمْ۔ سبحان اللہ مرشد کی ذات پاک کا وسیلہ الیسا پائیدار و حدت

---

[1] جس وقت سائل میرے پاس آجاتا ہے۔ یعنی میں سنتا ہوں اس کے قریب ہوں کہ [2] اے ایمان والو ڈرو اللہ تعالیٰ سے اور طلب کرو وسیلہ المؤمن آئینۃ المؤمن۔ مومن مومن کے لیے آئینہ ہوتا ہے یا الشیخ فی قومہ کالنبی فی امتہ۔ شیخ قوم میری اُمت میں بمنزلہ نبی کے ہوگا۔ [3] مرشد اپنے واصلانے حق عشق سینہ بسینہ ہر ساعت ۔۔۔ [4] اے ایمان والو تحقیق ایمان لاؤ اللہ اور اس کے رسول پر [5] قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ۔ اے پیغمبر تم لوگوں سے کہدو کہ اگر تم خدا تعالیٰ کو دوست رکھتے ہو تو تم میری پیروی کرو۔ خدا تعالیٰ تمہیں اپنا دوست بنائے گا اور تمہارے گناہ بھی معاف کردیگا وہ بخشنے والا اپنے بندوں پر نہایت مہربان ہے اور جس کی یہ شان ہے بقیہ صفحہ ٢

کے سبق کا ایک جوہر خزینۂ حکمت ہے ۔ضروری بات یہ ہے کہ اپنے پیشوا کے مطابق فرمان پر عمل کر کے دکھلانا ہوتا ہے مرشد پاک کی زبان زبان خدا کی جاننا چاہیئے مرشد کامل کی زبان ہوتی ہے لسانُ الفقرآءِ السیف الرحمٰنؐ کامل مرشد کی نظر دوربین ہوتی ہے غیب یا عالم رویا کی خبر رکھتی ہے عرش سے لیکر تحت الثریٰ تک کامل مرشد کی نظر کام کرسکتی ہے لیکن طالب کو لازم ہے کہ حق الیقین اور مرشد کا فرلیفتہ و شیدا ہونا لازم و ضروری ہے جو طالب صادق الیقین نہیں ہوتا وہ منزل مقصود تک نہیں پہنچ سکتا مرشد کے ارشاد پر عمل کرنا پڑتا ہے اور تابع امر ہونا ضروری ہے جو شخص مرشد کے ارشاد پر عمل نہیں کرتا اور مرشد کا قصور معمولی کرتا ہے وہ مرید نہیں ہوتا ۔ بلکہ وہ مردود ہوتا ہے مرشد صادق مرید کا امتحان لیتا ہے کبھی کبھی چلہ کشی یا وظائف سے ناکامی ہوتی ہے وہ صرف طالب کا عقیدہ دیکھا جاتا ہے کہ کتنی حد تک یہ مرید اپنے مرشد کی ذات پر یقین رکھتا ہے ۔ یا ناکامیوں کی وجہ سے اس طریقہ یا راستہ کو چھوڑ دیتا ہے یا کہ یہ ثابت قدم رہ کر مجاہدہ کر دکھلاتا ہے مجاہد دو قسم کے ہوتے ہیں ۔ "مجاہد اصغر" "مجاہد اکبر" ۔ مجاہد اصغر شہید ۔ مجاہد اکبر ولی "جو نفس کے ساتھ جہاد کرتے ہیں وہ بطریق اولیٰ ہیں اللہ کے بندوں پر گمان کرنا سخت ترین گناہ عظیم ہے ۔ جیسا کہ حضرت مولانا روم صاحب ارشاد فرماتے ہیں ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| کار پاکاں را قیاس از خود مگیر | گرچہ ماند در نبشتن شیر و شیر | یک زمانہ صحبت با اولیاء | بہتر از صد سالہ طاعت بے ریا |
| پیکر من ز توحیدش شد توحید | عین اداں زیب مطلق ماسوائے اللہ دیگر ندید | دست مرد گیر تا مرشد شوی | اے کہ بیزار ہمیشہ راہ رہبری |
| رہ خلقیم ہر کہ پیدا کرد رو | رہ خلق اوست و الغیر لا یزید | کشتگان خنجر تسلیم را | ہر زماں از غیب جان دیگر است |

اللہ کے بندوں کی صحبت سو سال کی عبادت سے بہتر ہے اور ہر مشکل کی کشائی اللہ کے بندوں کے ہاتھوں میں اللہ تعالیٰ نے دیدی ہے جیسا کہ حضرت میاں محمد بخش صاحب عارف علاقہ کھڑی نے اپنی کتاب سفر العشق میں ارشاد فرمایا ہے ۔

اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۙ لِّتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتُعَزِّرُوْهُ وَتُوَقِّرُوْهُ ۭ وَتُسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا

تحقیق بھیجا ہم نے اے پیغمبر تم کو گواہی دینے والا اور خوشخبری دینے والا اور ڈر دینے والا کہ ایمان لاؤ تم ساتھ اللہ کے اور رسول اس کے کے اور توقیر کرو اس کو تعظیم کرو اس کی اور تسبیح کرو اس کی صبح و شام ۔ قیامت کے روز ہر ایک فرد بشر کو اپنے اپنے پیشوا کے نام سے پکارا جائے گا ہے رحمان فقیر کی آواز سنائی ہے ۔ ان اللہ یمتحن المومنین بالبلاء کما یجرب والذھب بالنار ۔ اللہ تعالیٰ مصیبتیں ڈال کر ایمان والوں کا امتحان لیتا ہے جس طرح سونے چاندی کا امتحان آگ پر ہوتا ہے قرآن حکیم میں ہے کہ شہیدوں کو مشر سے مردے کبھو نہ دل میں مردے گمان کرو یہ وہ ہستیاں ہیں جنہوں نے جہاد اصغر سے شہادت حاصل کی تو جنہوں نے جہاد اکبر کا شرف حاصل کیا بطریق اولیٰ زندہ ہیں ۔ ملاں علی قاری نے شرح مشکوٰۃ میں فرمایا ہے کہ ان اولیاء اللہ لا یموتون فی الحقیقۃ بلکہ دار الفناء سے دار البقاء کو انتقال فرماتے ہیں اور ان کی قبریں روضۃ من ریاض الجنۃ ہیں ان کے دربار جانا عین سعادت کتب حدیث فقہ میں باب زیارۃ القبور موجود ہیں سرور عالم خود زیارت کے لئے جاتے اسی طرح خلفائے راشدین آئمہ دین سلفاً خلفاً کبار بزرگان دین اس کو پوجنا نہیں کہتے ۔ شاہ صاحب نے بزرگوں کو پوجنا فرمایا ہے ۔

ہر مشکل دی کنجی یارو مرداں دے ہتھ آئی - مرد دُعا کرن جس ویلے مشکل رہے نہ کائی

مرد ملے کوئی درد نہ چھوڑے اوگن دے گن کردا - کامل لوگ محمد بخشا لعل بنان پتھر دا

کامل مرشد[1] نہیں سکھ جاکے طور طریقہ سارا - تاں کجھ حاصل ہوسی تینوں عاشق مردا یارا

اپنے آپ شیطانے وانگوں جے لکھ ٹرے کریں - کدے نہ پاویں وصل سجن دا ایویں روندا مریں

ہر گہ اندر رہبر ہوندا مشکل کرے آسانی - بن رہبر دے دردا یارا نہیں پچھان ربانی

جیسا کہ حدیث شریف میں وارد ہے دُعَاءُ الْاَوْلِیَاءِ یَدْفَعُ الْقَضَاءَ[2] - لیکن ہر حال میں مرید کو صادق الیقین ہونا ضروری ہے بیعت[3] کبھی ٹوٹ ہی نہیں سکتی ہاں بیعت سے عقیدہ توڑنے والا مردود ضرور ہوتا ہے جیسا کہ عہد کو توڑنا خدا کو ناراض کرنا ہوتا ہے اوفوا بالعہد ی پر کامل ثابت قدم رہنا پڑتا ہے جو لوگ آپ کی بیعت توڑ کر واپس مدینہ میں آئے تھے اللہ تعالیٰ ان لوگوں کے بارے میں ارشاد کرتا ہے کہ اے (محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) جو لوگ آپ کی بیعت یعنی عہد کو توڑتے ہیں وہ گویا میرے عہد کو توڑتے ہیں میرا غضب ان لوگوں پہ ہے اسی طرح ہر ایک طالب کو یاد رہے کہ سلسلۂ بیعت کو توڑنا مردود ہونے کی نشانی ہے (اَلْعِیَاذُ بِاللّٰہِ) میں اپنے ان وظائف میں اپنی تسلی سے اور ذوق و شوق سے فیض عوام الناس کے دماغ سوزی کر کے ایک جگہ جمع کرنے کی کوشش کی ہے۔ الحمد للہ کہ میری مراد بر آئی - اور بخت الالفاظ کرا کر واسطے عاشقان تصوّف کے ہدیہ نظر کیا خدا کرے کہ میری دلی مراد بھی بطفیل اس کلام پاک کے بر آئے اور اگر اللہ تعالیٰ آپ کو اس کلام سے فیض دے تو مجھ گنہگار کیواسطے بھی دُعا فرماویں - کہ دنیا و عقبیٰ میں میرے مقصد حل ہوں اور اللہ تعالیٰ کا رحم شامل حال رہے اور حضرت محبوب سبحانی قطب ربانی سیدنا و مولانا و ہادی جناب سید عبد القادر گیلانی قدس سرہ العزیز کی برکت سے حضورؒ کے ادنیٰ غلاموں میں شمار ہوں اور حضور کا عشق اس سینہ سے کبھی کم نہ ہو اور حضور پُر نور کا سایہ ہمیشہ اس سگ درگاہ میراں پر رہے اور ہر وقت یار و مددگار رہیں اس گنہگار رُو سیاہ پر نظر کرم فرماویں اور میری تمنا بر لاویں - آمین "مولف عفی عنہ"

# عرض حال

میں اپنی عمر عزیز میں عرصہ قریباً تینس ۳۳ سال سے طرح طرح کی ٹھوکریں کھاتا رہا - اپنا عزیز وطن چھوڑا - ماں باپ بھائی

---

[1] مولف کتاب ہذا - اولیاء کی دُعا چاہیے تو قضا کو ٹال کر سکتی ہے [2] ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم فمن نکث فانما ینکث علی نفسہ الخ - اے پیغمبر تحقیق وہ لوگ کہ بیعت کرتے ہیں تم سے سوائے اس کے نہیں کہ بیعت کرتے ہیں اللہ سے ہاتھ اللہ کا ہے اوپر ہاتھ ان کے کہ پس جس نے عہد توڑا پس سوائے اس کے نہیں کہ عہد توڑا اوپر جان اپنی کے) "منور عفی عنہ"

بہن دیگر خویش و اقارب جیسے مہربان چھوڑے میرے دل میں عالموں اور فقیروں کی محبت ہوئی ہر ملک کی خاک چھانی ہر عالم کی مجلس کی ہر فقیر کی خدمت حاصل ہوئی لیکن دیکھا کہ عالم باعمل نہ ملا اور فقیر کامل کا نشان ہی نہ رہا جن فقیر صاحبان کا ذکر مشہور سنا خدمت میں حاضر ہوا جب دیکھا تو ظاہر لباس مومن کا اور باطن میں وہی نکلے۔ دنیاداروں کے دوست اور مسکینوں کے دشمن پیر صاحب یا مولوی صاحب طرح طرح کے کھانے اڑاتے۔ کپڑے پہنتے، سائل کو نظر حقارت سے دیکھتے بعض اولیاء اللہ صاحبان یا قلندر صاحبان دیکھے گئے کہ عورتوں کے فرمانبردار زن مرید ہوس کے مارے ہوئے بیوی صاحبہ ہزار گالی گلوچ دے ولی اللہ صاحبان خموش اور ہنستے ہوئے گھر سے باہر نکل جاتے ہیں اور مجلس میں ایسی چھلانگیں لگاتے ہیں جیسا مثل مشہور ہے کہ باہر میاں پنج ہزاری۔ گھر آوے تے بیوی لتراں نال ماری ہمارے صاحب زبانی آسمان کو زمین پر فوراً لے آتے ہیں۔ عملی جامہ میں بالکل چشم گل مدت سے بیچارے محتاج سائل عقیدت سے حاضر خدمت ہو کر اپنے اپنے عرض حال بیان کرتے تو فقیر صاحب بس باتوں ہی باتوں میں ٹال دیتے، اپنی ہی تکلیف کی شکایت ہر وقت زبان پر جاری ہے کبھی بیوی کی شکایت، کبھی دنیا کی شکایت کبھی مال کی شکایت۔ خواہ پاکٹ گرم ہی ہو فقیر کو شکایت سے کیا لگے۔ راضی رضا رہے صبر جمیل رہے (لا تقنطوا من رحمة اللہ) رہے دنیا کا لالچ دنیاداروں کے واسطے ہے جن کے بارے میں حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے "اَلدُّنیا جِیفَةٌ وَطَالِبُهَا کِلَابٌ"[1] فقیر کے بارے میں یہ ہے "اَلْفَقْرُ فَخْرِیْ وَالْفَقْرُ مِنِّیْ"[2]، لیکن دیکھا گیا ہے کہ بعض پیران طریقت دنیا کمانے کے عامل ہیں دنیا کو اس طرح کما کر دکھلایا ہے کہ بنکوں اور ڈاک خانہ میں سودی قرضہ دیا ہوا ہے مسکینوں کے واسطے روٹی دینے کی طاقت نہیں۔ ٹانگے اور کاریں پیر صاحب یا صاحبزادہ کیلئے ہر وقت حاضر ہیں۔ مسافر کے واسطے کھانا کھلانے کی جرأت نہیں نعوذ باللہ منہا یہ ہیں پیر یا فقیر۔ فَاَمَّا السَّائِلَ فَلَا تَنْهَرْ[5] کی طرف کبھی خیال تک نہیں آتا۔ "ہائے ہائے دنیا"۔ واہ پیر جی واہ پیر جی کی صدا پہ خوش رہتے ہیں اور چوبارے و بلڈنگ میں مخمور رہنا پسند کرتے ہیں۔ ہائے افسوس کہاں ہو ذات محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم خدا کے راہ میں لٹانے والے حاجتمندوں کے حاجت روا اور مسکینوں کے دوست، لیکن زمانہ حال کے فقیروں نے دنیا کے پھسلانے کے لئے ایک جال پھیلایا ہوا ہے میں ایک قلندر صاحب کی خدمت میں ایک مدت حاضر رہا۔ دن کو ان کی مجلس میں خدمت کرتا شام کو جہاں رات بسر کرنے کی جگہ مل جاتی اور جہاں روٹی بھی نصیب ہوتی کوئی ترس کر کے دے دیتا ورنہ پیٹ پر پتھر باندھنے ہی پہ رات بسر ہو جاتی فقیر صاحب کو کبھی خیال نہ آیا کہ اس جلاوطن مسافر خدمتگار کی بھی نان و نفقہ کی امداد کیا کریں ظاہر میں فقیر صاحب فرماتے ہیں کہ ہم سنت نبوی کے قائل ہیں حقیقت

---

[1] دنیا مثل مردار کے ہے اور اس کے طالب کتے ہیں [2] فقیر میرے لئے باعث فخر ہے اور فقیر مجھ سے ہے [3] مرشدان این زمانہ زر پرست و زن پرست است ۔ زن پرست و زر پرست و دل سیاہ خود پرست ؛ مرشدان و علمائے خود عشق سوزد ہر دم ہر ساعتے سوزد غضب و سوزد [4] تَرْکُ الدُّنْیَا رَأْسُ کُلِّ عِبَادَةٍ حُبُّ الدُّنْیَا رَأْسُ کُلِّ خَطِیْئَةٍ ؛ جس طرح ترک دنیا تمام عبادت کی جڑ ہے اسی طرح حب دنیا تمام گناہوں کی جڑ ہے ؛ [5] پس سائل کو نہ جھڑک ؛

میں بالکل سنت کے خلاف حضور قبلہ دو عالم سرورِ کائنات ﷺ کی سنت ہے کہ غریبوں اور مسکینوں کی ہر طرح امداد کرو۔ بلکہ حضورؐ
اصحاب الصفّہ سے غریبوں کی امداد کرایا کرتے تھے فقیر صاحب ایسے کنجوس اور شوم ثابت ہوئے کہ اللہ تعالیٰ اپنا ہ دے۔ دوسرے کی عمر
برباد کر کے فرماتے ہیں کہ اس کا برتن ہی اس قابل نہیں کہ یہ فقیر سے خدمت کرانے کیلئے برتن اچھا اور فیض دینے کے لئے برتن خراب۔ فقیر
صاحب کو معلوم نہیں کہ اگر یہ برتن خود ہی بنا سکتے تو ہمارے پاس آ کر خدمت کرنے کی اُن کو کیا ضرورت تھی۔ فقیر صاحب خود تو کچھ کر
نہیں سکتے۔ دوسرے پر ناحق کی تہمت۔ جن ولیوں یا بزرگوں کا ذکر سُنتے یا پڑھتے ہیں کہ توجہ یا مہربانی سے جو چاہتے کر دیتے۔ اب
اس زمانہ میں صرف نام کے بھیسی اور بھیک مانگنے والے فقیر ہیں اُنہوں نے اپنی دُنیا کمانے کا ایک بہانہ بنا رکھا ہے اور صرف ایک
بندہ ہی ہے جو ہم اندھوں کو دکھلے نہیں دیتا۔ خیر میری روحانی بیعت حضرت خضر علیہ السلام کے ہاتھ پر ہے اور ظاہری بیعت طریقتاً
حضرت السید علی حیدر شاہ[1] گیلانی نقیب زادہ بغداد شریف عراقی کی ہے اور حیات المیر زندہ پیر کا فیض ہے قبلہ عالم حضرت
خواجہ سائیں الٰہ بخش[2] صاحب قلندر صدر راولپنڈی کی خدمت سے فیض قلندری حاصل کیا۔ نہ کہ ان فقیروں پر ہی بھروسہ ہے اگر دیگر
پیرانِ طریقت صاحب نظر ہوں تو اس حقیر کو دیکھ لیں کہ یہ کون سی ہے اور کن ہستیوں کا غلام ہے ہم کیا کر رہے ہیں سوچا کہ دنیا فانی ہے
شمع کی طرح جل کر روشنی حاصل کروں اور اپنی عمر کو صد ہا لوں مخفی راز کو کھول دوں حضورؐ کا فرمان ہے اَلدُّنْیَا مَزْرَعَۃُ الْآخِرَۃِ[3] اور
خلق خدا کو فیض صدری ہدیہ پیش خدمت کروں میں نے بصد کوشش کی اور تکالیف کے بعد گنجینہ اسرارِ مخفی حاصل کیا جو آپ کی خدمت
میں حاضر کرتا ہوں قدر مند اصحاب اس کی قدر کریں گے۔ ابوجہل کی اولاد پر افسوس نہیں میں نے ان وظائفوں کی اجازت جناب پیر غلام محی الدینؒ
گیلانی حلب شریف عراقی سے اور اپنے پیشوا کی ذات پاک سے اور دیگر کئی حضور رضا صیاں سے حاصل کی ظاہری اور باطنی اس کلام
ربانی کو پڑھا۔ جو چاہا خدا نے پورا کیا ایک روز دل میں یہ خیال گذرا کہ ان وظائف میں کچھ عام ہیں اور کچھ خاص اور کچھ ہمارے بزرگوں
کے سینہ بہ سینہ چلے آتے ہیں جو کہ وظائف اور عملیات کے پڑھنے سے معلوم ہوگا۔ واسطے خواہشمند اصحاب اور احباب کے فائدہ کے ایک جگہ
وظائف اور عملیات کو جمع کر کے رفاہِ عام و خاص مشتاقانِ توحید کے بڑی محنت اور جانفشانی سے اس کلام ربانی کو طبع کرا کے پیش نظر
ناظرین بطور ہدیہ کے کیا۔ مصرع :- "گر قبول افتد زہے عز و شرف"

## یادگار

مجھے ۱۹۴۲ء ماہ ذی الحجہ میں جہلم کی ندی سے پار جانے کا موقعہ ملا۔ وہاں ایک میرے دلی دوست جناب قاضی پیر عبد الغنی
صاحب قادری حجروی سجادہ نشین بمقام بھاگ نگر تحصیل کھاریاں ضلع گجرات پنجاب میں رہتے ہیں ان سے ملاقات ہوئی اور کچھ

---

[1] آپ کی وفات ۱۹۵۰ء میں بغداد شریف ہوئی اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ مند زید عفی عنہ ۱۲۔ [2] آپ کی وفات ۱۹۵۳ء ماہ رمضان المبارک راولپنڈی میں ہوئی مزار آپ کا حسن مرتیا اور جھنڈا ایچی کے درمیان بنایا گیا ہے۔ [3] دنیا آخرت کی کھیتی ہے۔

نوٹ:- ہر قسم کے کتاب ہذا کے متعلق و ہر قسم کے تعویذات جس صاحب کو ضرورت ہو ہمارے ہاں سے منگوا سکتے ہیں۔ ورد عفی عنہ

دن وہاں ٹھیرنے کا موقعہ ملا۔ قاضی صاحب نہایت ہی مہربان اور خدمت گذار بندۂ خدا ہیں۔ صابر سلیم الطبع و حلیم الطبع شاکر راضی برضا ثابت ہوئے۔ ہر ایک فرد بشر کی خدمت میں یکساں پائے گئے۔ آپ کے حاسد اس گاؤں میں کثیر التعداد رہتے ہیں لیکن وہ کسی کی پرواہ تک نہیں کرتے آپ لباس امیری اور طبع فقیری میں مست رہتے ہیں۔ جیسا کہ گل خاروں میں رہ کر اپنی مہک یا خوشبو نہیں چھوڑتا ہے مجھے قاضی صاحب موصوف نے ان وظائف کے جمع کرنے کی فرمائش کی آپ کے ارشاد کے مطابق اس بندہ گنہگار سگِ دربار غوث پاک نے مجموعہ وظائف کو ایک جگہ کرنے کی کوشش کی ہے اور قاضی صاحب کو از حد شوق تھا۔ کہ یہ وظائف جمع ہو کر چھپ جائیں اس ناچیز نے قاضی صاحب کی یادگار طبع کرا کر ہدیۂ ناظرین میں پیش کیا گیا ہے۔ وردہ عفی عنہ ۱۲

# نسخۂ معجون جدید

نسخے کا بیان ہے دوستو غور سے سننا ذرا اس بات کو !
اِک دن اِک شخص بولا یہ ملا۔ دیجئے نسخہ اک بہتر ذرا بھلا !
مجھ سے ہوتے ہیں گناہ سن اے حبیب اس کا نسخہ دے مجھے مشفق طبیب
اوّل اللہ اور نبی پر لا ایمان ہے جو ممنوع شرع وہ کر نہ جان !
سائنس کے آرہ سے نخل عمر کاٹ عقل کے میزان میں رکھ شریعت باٹ
شکر کے مرجان کا دے اس میں سفوف۔ زہر بدعت کو ملامت کر موقوف
زیرہ ہو زیادہ تو تخم حج لے۔ کلمۂ طیب کی جڑ مضبوط دے !
گوند غفلت کا نہ لینا یار تو !۔ مغز دعا کا ڈالیو بے گفتگو !
عشق کی آتش کو سینہ بیچ ڈال چشم بادامی کا بس روغن نکال
صحبت صالحوں کی خوشبو ڈال یار۔ ڈال تو خیرات کے اکثر بار !
حرص حیوانی سے بچوں کو نہ دے۔ بدلہ ہر نیکی کا بھائی جلد لے
وسوسۂ ابلیس کے لینا نہ بیچ اس سے مہلک مرض ہوتا ہے مریض
یادِ حق موتی کی جگہ ڈال تو انگلِ عقبیٰ میں عمر کو ٹال تو !!
پارچے میں لے تصور کے تو چھان یہ سب ملا کر بنا معجون ہاں
یہ دوا مثل وظیفہ کھاؤ جی !
ہے تجربے کا یہ نسخہ میرا !

اک تھا کوئی درویش اور کامل طبیب ذکر لوگوں سے کیے نسخے عجیب
بولا تجھ کو مرض کیا ہے کر عیاں۔ درد عصیاں کا یہ سب لایا بیاں
بولا دل معجون کا نسخہ جدید ضعفِ ایماں کو یہ ہوگا مفید
آب آنسو سے تو کاسنی دل کی دھو۔ تخم لے لاتقنطوا اس میں بھگو
وزن سنت سے تو کم زیادہ نہ تول سیاہ تخم قلبی تخم کینے جلد مول
اور محبت کی شکر بھی اس میں ڈال بغض کے جو تخم ہوں باہر نکال
جائے فائدہ صوم کو دے تخم مول۔ ذکر پاس انفاس مثل ورق تول
صحبت بد کی نہ لینا چھال کو۔ مگر کو مت دے گلو جنجال کو !
کفر کے بیجوں کی پھیر خشخاش نہ ڈال شر کے جو پھول ہوں کر پائمال
اور حرارت ہوں کا سا تنک بھی خلق کی مصری ملا تا خوب سی۔
یادِ حق کا تخم لینا باضرور یہ دوا نادر ہے کر ثابت ضرور
تخم نخوت کو نہ رکھنا اپنے پاس یہ ہو النسخہ طبیبی کر قیاس !
ڈال دے مثل کہربا ہو زرد رنگ۔ جلد دے نسخہ ندامت کو درنگ
کر کے ہمت کے کھرل میں خوب حل دانۂ تسبیح کو لیکر کر شغل
شربت دیدارِ حق اوپر سے پی !
صبح کو غم صبر شب کو کر غذا !

ہو شفا کامل نہ جو اس سے قدیم
تو تُو ہے کم بخت اور بد فہیم

# سلسلہ عالیہ قادریہ شجرہ طیبہ شریف

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی صَلَوَاتِکَ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا وَھَادِیْنَا مُرْشِدِنَا حَضْرَتْ سَیِّدْ عَبْدُ الْقَادِرِ الْجِیْلَانِیْ مُحْیِ الدِّیْنُ صَلَوَاتُ اللّٰہِ اَجْمَعِیْنَ ط وَھٰذِہِ السِّلْسِلَۃُ الشَّرِیْفَۃُ اَصْلُھَا ہ

اے خدائے ذو الجلال و خالق ہر دوسرا | بجز تیرے کس در پہ جاؤں کون ہے تیرے سوا

بندگی بخشش تیری ہے زندگی تیرا کرم | سانس لیتا ہوں کہ اس میں بھی تیری کچھ رضا

ہیچ ہوں ناچیز ہوں عاجز ہوں مشتِ خاک ہوں | میں وہی ہوں جس کو تو نے ظالم و جاہل کہا

تو ہے ستار العیوب و واقفِ سِر القلوب | اور میں عاصی سراسر فعل نسیان و خطا

بے سہارا ہوں سہارا ہے تیرا اک پیش نظر! | اور بے چارہ ہوں چارہ ہے تیرے الطاف کا

میں نے پھیلایا ہے دامن دولتِ دل کے لئے | دین و دنیا کے لئے ہے وا مرا دستِ دعا

میرے آقا میرے مولا میرے داتا رحم کر | میں بھکاری ہوں سوالی ہوں تیری سرکار کا

میرے سینے کو شراب عشق سے لبریز کر!! | دے رہا ہوں تیرے ہی پیاروں کا تجھ کو واسطا

وہ کہ جن کا ہے وجہِ ثباتِ روزگار | وہ کہ جن کی ذات اقدس سے ہے شان اتقا

بے حقیقت ہوں مگر آیا ہوں جن کی معرفت | ان پہ تیری خاص رحمت کا ہے دروازہ کھلا

ہادیِ برحق محمد مصطفیٰ کے نام پر | اے میرے مولا عطا کر مجھ کو ذوقِ بے بہا

فخر ہے مجھ کو کہ ہوں منسوب میں اُس سے جسے | رحمت اللعالمین کا مرتبہ تو نے دیا!

ہاں وہی مولائے کل ختم رسل جن کے لئے | ہر زماں ہر لحظہ ہے وردِ زبان صلِّ علیٰ

کفر کے شعلے میرے چاروں طرف ہیں خندہ زن | اے خدا مجھ کو بچا بہر محمد مصطفیٰ

مجھ کو ہے حضرت علیؓ ابن ابی طالب پہ ناز | شاہِ مرداں شیرِ یزداں مظہر نورِ خدا

حضرت خواجہ حسن بصری کے فیض خاص سے | تیرے انوار حقیقی کو ہوں تجھ سے مانگتا

وہ مقرب وہ عجم کے حضرت شیخ حبیب | جن کے در کی خاک تیرے لطف سے ہے کیمیا

وہ تیرے مقبول بندے حضرت داؤد طائی | وہ جنہوں نے طے کیا مہر و وفا کا مرحلہ

اس امام دین کی حرمت کا تجھ سے واسطہ | وہ امام دین یعنی حضرت موسیٰ رضا

حضرتِ معروف کرخی یعنی وہ دانائے راز
اے میرے دانا بہ فیضِ حضرتِ شیخ جنیدؒ
حضرتِ شیخ ابوالحسن ہنکاری عالی مقام
وہ مکرم و مقرب شیخ خضری بُو سعیدؒ
شیخ عالم غوث اعظم شاہ جیلانیؒ کی قسم
دستگیری کر کہ میں گمراہ ہوں بے یار ہوں
واسطہ حضرت علی حیدرؓ کا ہے تجھ کو کہ ہیں
سائیں فضل دینؒ صاحب کی وساطت سے مجھے
سائیں اللہ بخشؒ خواجہ حضرت معصوم شاہ
ورد علی شاہ قلندر قادری کے فیض سے
دل دیا ہے تو اس دل کی مسند پر بھی بیٹھ
عاقبت بالخیر ہو دنیا و دیں دونوں میں
تیری بخشش کا محیطِ بیکراں یم بہ یم

جن پر تیرے لطفِ بے پایاں کا جلوہ عام تھا
دے مجھے چشمِ بصیرت اور قلب بے ریا۔
مجھ کو اُن کے نام پر دے دولتِ صدق وصفا
اے خدا ان کے توسل ہی سے سُن میری دُعا
اپنے محبوبِ حقیقی کا مجھے روضہ دکھا
مجھ کو اپنے حضرت خواجہ خضرؑ کا واسطہ
بحرِ غم میں ڈوبتا ہوں تو کنارے پر لگا۔
میں تیرا ناچیز بندہ ہوں مگر بندہ تیرا
جن کی خاکِ در سے مجھ کو سرمۂ بینش تلا
میرے ساقی مجھ کو اپنے عشق کی صہبا پلا
اے خدا میرے خدا میرے خدا میرے خدا
جنت الفردوس میں پاؤں مقامِ اصفیا
یہ نہ ہو دُنیا کہے تیرا ظفر پیاسا رہا

وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى فَاتِحِ اَقْفَالَ الْقُلُوْبِ بِذِكْرِهٖ وَكَاشِفُ السَّتَّارُ الْعُيُوْبِ بِنَصْرِهٖ وَرَافِعَهُ اَعْلَامَ الزِّيَارَةِ الْقَائِمِ وَبِحَمْدِهٖ عَلٰى اِنَّا حَبَطْنَا مِنْ اَهْلِ تَوْحِيْدِهٖ كَالْبَالِغِ فَضْلِهٖ وَمَزِيْدِهٖ وَصَلَّى اللّٰهُ وَسَلَّمَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلِ اَنْبِيَائِهٖ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهِ الطَّاهِرِيْنَ ٥ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ٥

# فوائدِ اسمائے مبارک

ان اسمائے مبارک کے یوں تو فائدے بے شمار ہیں۔ مگر باختصار یہاں لکھے جاتے ہیں اوّل جو شخص اسمائے مکرّم و معظموں کے ہمیشہ ورد رکھے اس کے تمام مقصد پورے ہونگے دوم۔ جو صبح بعد نماز ان اسمائے مبارک کو پڑھیگا۔ وہ سارا دن خیریت اور خوش و خرم گذارے گا۔ سوم۔ اللہ تعالیٰ اُس آدمی کی روزی فراخ کرے گا چہارم۔ وہ شخص کسی کا محتاج نہ ہوگا۔ پنجم۔ دشمن اس کے ذلیل و خوار ہونگے۔ ششم۔ کیسی ہی مشکل پیش آئے یا کسی معاملہ میں گرفتار ہو یا قرضدار ہو گیا ہو۔ یا بیمار ہو گیا ہو یا کسی وجہ سے لاچار ہو گیا ہو تو ان تمام باتوں کے لئے

بہت ہی مفید ہیں۔

نوٹ:۔ جس وقت اسمائے گرامی پڑھنا شروع کریں اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ لیا کریں اور باطہارت، پاک لباس، مکان پاکیزہ، جگہ تنہا ہو جہاں پڑھیں۔

اسمائے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ جو شخص بعد نماز تہجد آپ کے اسمائے گرامی اکتالیس بار اکتالیس روز مداومت کرے تو اللہ تعالیٰ اس آدمی کو صدیقوں میں داخل کرے گا۔

اسمائے حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ جو شخص بعد نماز تہجد آپ کے اسمائے گرامی اکتالیس بار اکتالیس روز پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس شخص کو دنیا میں عادل و منصف کرے گا۔

اسمائے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو شخص بعد نماز تہجد اکتالیس بار اور اکتالیس روز پڑھیگا تو اللہ تعالیٰ اس شخص کو حافظ الطبع اور غنی کریگا اور محشر میں آپ اس کے حامی ہونگے۔

اسمائے حضرت علی اسد اللہ الغالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو شخص بعد نماز تہجد اکتالیس بار اور اکتالیس روز پڑھیگا تو اس شخص کو اللہ تعالیٰ بہادر و زبان اور صاحب فقر کریگا۔ محشر میں حضرت علیؓ اس کو اپنے ساتھ لیں گے۔

اسمائے حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا جو عورت اکتالیس روز اکتالیس بار بعد نماز تہجد پڑھے گی وہ آپ رضؓ کے ساتھ جنت میں داخل ہوگی اس عورت کو لذتِ وحدت کا حاصل ہوگا اور قیامت کے روز عام عورتوں کی سردار ہوگی۔ حوض کوثر پر ساقی ہوگی۔

اسمائے امام حسن علیہ السلام جو شخص اکتالیس بار اکتالیس روز بعد نماز تہجد پڑھے گا۔ وہ شخص صابر اور حلیم طبع تارک الدنیا ہوگا اور مخفی خزانوں سے معمور و مخمور ہوگا۔

اسمائے حضرت امام حسین علیہ السلام جو شخص اکتالیس بار اکتالیس روز پڑھیگا۔ وہ شہیدوں میں داخل ہوگا۔

اسمائے حضرت غوث الثقلین قدس سرہٗ العزیز۔ جو شخص اکتالیس بار اکتالیس روز بعد نماز تہجد پڑھیگا بروئے بغداد شریف حضور کی زیارت سے مشرف ہوگا۔ اور اس کو علم بالحسن حاصل ہوگا۔ واللہ اعلم بالصواب۔

**اسماء اسمائے اللہ تعالیٰ جل جلالہٗ** ۔ یہ ننانوے ۹۹ نام باری تعالیٰ کے ہیں رسالہ مجمع السلوک میں جناب شیخ سعد قدس سرہ العزیز مرقوم فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے نام پاک تین ہزار ہیں۔ ایک ہزار جن اور فرشتے پڑھتے ہیں ایک ہزار جنگل کے جنتی اور پرندے پڑھتے ہیں۔ نو سو انبیاء علیہم السلام پر نازل ہوئے۔ ننانوے ۹۹ نام ہر ایک خاص و عام کے واسطے ہیں جو پڑھتے ہیں اور ایک نام باطن ہے جو کہ تفسیر عزیزی میں لکھا ہے کہ ہاروت و ماروت

کو وہ یاد تھا جو کہ زہرہ کو سکھلایا گیا اور وہ درجہ حاصل کر گئی۔ اللہ تعالیٰ کے سب نام بابرکات ہیں
ان کے پڑھنے سے دین اور دنیا کے مقصد حاصل ہوتے ہیں۔ حدیث شریف میں مروی ہے کہ جو اللہ تعالیٰ
کے نام پڑھتا ہے۔ وہ جنتی ہے۔ ہر ایک اللہ تعالیٰ کا نام اسم اعظم ہے اور اپنی اپنی خاصیت رکھتا ہے۔ جو
پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے۔ نماز صبح کے بعد ایک بار اسمائے مبارک ضرور پڑھا کریں۔

# اسمائے پاک جناب باری تعالیٰ

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

شروع اللہ کے نام سے جو مہربان ہے نہایت رحم کرنیوالا

## هُوَ اللّٰهُ الَّذِیۡ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحۡمٰنُ الرَّحِیۡمُ

وہ ذات پاک اللہ ہے نہیں کوئی معبود مگر وہ بخشنے والا مہربان

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلۡمَلِكُ | اَلۡقُدُّوۡسُ | اَلسَّلَامُ | اَلۡمُؤۡمِنُ | اَلۡمُهَيۡمِنُ | اَلۡعَزِيۡزُ |
| بادشاہ | پاک | سلامتی والا | امن دینے والا | گواہ | غالب |
| اَلۡجَبَّارُ | اَلۡمُتَكَبِّرُ | اَلۡخَالِقُ | اَلۡبَارِئُ | اَلۡمُصَوِّرُ | اَلۡغَفَّارُ |
| بڑا زبردست | بڑائی والا | پیدا کرنے والا | عالم کا بنانے والا | صورت بنانیوالا | بخشنے والا |
| اَلۡقَهَّارُ | اَلۡوَهَّابُ | اَلرَّزَّاقُ | اَلۡفَتَّاحُ | اَلۡعَلِيۡمُ | اَلۡقَابِضُ |
| زبردست | عطا کرنے والا | رزق دینے والا | کھولنے والا | جاننے والا | بند کرنے والا |
| اَلۡبَاسِطُ | اَلۡخَافِضُ | اَلرَّافِعُ | اَلۡمُعِزُّ | اَلۡمُذِلُّ | اَلسَّمِيۡعُ |
| کھولنے والا | پست کرنیوالا | بلند کرنے والا | عزت دینے والا | خوار کرنے والا | سننے والا |

| البصیر | الحکم | العدل | اللطیف | الخبیر | الحلیم |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| دیکھنے والا | حاکم | عدل والا | باریک بین | خبردار | تحمل والا |
| العظیم | الغفور | الشکور | العلی | الکبیر | الحفیظ |
| بزرگ | بخشنے والا | قدردان | بلند | بڑا | نگہبان |
| المقیت | الحسیب | الجلیل | الکریم | الرقیب | المجیب |
| قوت دینے والا | حساب کرنے والا | بزرگ | بخشش کرنے والا | نگہبان | قبول کرنے والا |
| الواسع | الحکیم | الودود | المجید | الباعث | الشہید |
| فراخی دینے والا | حکمت والا | دوست بڑا | بزرگ | اٹھانے والا | گواہ |
| الحق | الوکیل | القوی | المتین | الولی | الحمید |
| سچا | کارساز | طاقت والا | بردبار | دوست | تعریف کیا گیا |
| المحصی | المبدئ | المعید | المحیی | الممیت | الحی |
| گھیرنے والا | پہلی بار پیدا کرنے والا | دوبارہ پیدا کرنے والا | زندہ کرنے والا | مارنے والا | زندہ |
| القیوم | الواجد | الماجد | الواحد | الاحد | الصمد |
| ہمیشہ رہنے والا | پانے والا | بزرگی والا | ایک | اکیلا | بے نیاز |
| القادر | المقتدر | المقدم | المؤخر | الاوّل | الآخر |
| قدرت والا | حساب قدرت کا | پہلا | پچھلا | اوّل | آخر |
| الباطن | الظاہر | الوالی | المتعالی | البر | التواب |
| پوشیدہ | آشکارا | وارث | برتر | احسان کرنے والا | توبہ قبول کرنے والا |

| اَلْمُنْتَقِمُ | اَلْعَفُوُّ | اَلرَّءُوْفُ | مَالِكُ الْمُلْكِ |
|---|---|---|---|
| بدلہ لینے والا | معاف کرنے والا | بہت مہربان | مالک ملک کا |

| ذُوالْجَلٰلِ وَالْاِکْرَامِ | اَلْمُقْسِطُ | اَلْجَامِعُ | اَلْغَنِیُّ |
|---|---|---|---|
| صاحب بزرگی اور بخشش کا | عدل کرنے والا | جمع کرنے والا | بے پرواہ |

| اَلْمُغْنِیْ | اَلْمُعْطِیْ | اَلْمَانِعُ | اَلضَّارُّ | اَلنَّافِعُ | اَلنُّوْرُ |
|---|---|---|---|---|---|
| دولتمند کرنے والا | دینے والا | منع کرنے والا | ضرر دینے والا | نفع دینے والا | روشنی والا |
| اَلْهَادِیْ | اَلْبَدِیْعُ | اَلْبَاقِیْ | اَلْوَارِثُ | اَلرَّشِیْدُ | اَلصَّبُوْرُ |
| راہ دکھلانے والا | نیا پیدا کرنے والا | ہمیشہ رہنے والا | مالک | اچھی تدبیر والا | بڑا تحمل والا |

## اسمائے مبارک حضور پُر نور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو مہربان نہایت رحم والا ہے

| یَا مُحَمَّدُ | یَا اَحْمَدُ | یَا حَامِدُ | یَا مَحْمُوْدُ | یَا قَاسِمُ | یَا عَاقِبُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے تعریف والے | اے تعریف کیے گئے | اے سراہنے والے | اے سراہے گئے | اے بانٹنے والے | اے پیچھے آنے والے |
| یَا فَاتِحُ | یَا خَاتِمُ | یَا حَاشِرُ | یَا مَاحِیْ | یَا دَاعِیْ | یَا سِرَاجُ |
| اے کھولنے والے | اے ختم کرنے والے | اے اکٹھا کرنے والے | اے محو کرنے والے | اے بلانے والے | اے چراغ |

| یا رشیدُ | یا مُنیرُ | یا بشیرُ | یا نذیرُ | یا ھادِ | یا مَھدِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے نیک | اے نور والے | اے خوشخبری دینے والے | اے ڈرانے والے | اے ہادی | اے ہدایت والے |
| یا رسولُ | یا نبیُّ | یا طٰہٰ | یا یٰسٓ | یا مُزمِّلُ | یا مُدثِّرُ |
| اے رسولؐ | اے نبیؐ | اے طٰہٰ | اے یٰسں | اے کملی والے | اے چادر اوڑھنے والے |
| یا شفیعُ | یا خلیلُ | یا کلیمُ | یا حبیبُ | یا مُصطفیٰ | یا مُرتضیٰ |
| اے شفاعت والے | اے دوست جانی | اے کلام کرنے والے | اے دوست | اے چنے ہوئے | اے برگزیدہ |
| یا مُجتبیٰ | یا مُختارُ | یا ناصرُ | یا منصورُ | یا قائمُ | یا حافظُ |
| اے چنے ہوئے۔ | اے پسندیدہ | اے مدد دینے والے | اے مدد دیئے گئے | اے قائم | اے حافظ |
| یا شہیدُ | یا عادلُ | یا حکیمُ | یا نورُ | یا حُجّۃُ | یا برہانُ |
| اے گواہ | اے عدل والے | اے حکمت والے | اے نور والے | اے دلیل | اے حجت |
| یا ابطحیُّ | یا مُومنُ | یا مُطیعُ | یا مُذکّرُ | یا واعظُ | یا امینُ |
| اے ابطح والے | اے امن والے | اے تابعدار | اے نصیحت کرنے والے | اے واعظ | اے امانت دار |
| یا صادقُ | یا مُصدّقُ | یا ناطقُ | یا صاحبُ | یا مکیُّ | یا مدنیُّ |
| اے سچے | اے سچ بولنے والے | اے بولنے والے | اے صاحب | اے مکے والے | اے مدینے والے |
| یا عربیُّ | یا ھاشمیُّ | یا تہامیُّ | یا حجازیُّ | یا نزاریُّ | یا قرشیُّ |
| اے عرب والے | اے ہاشمی | اے تہامی | اے حجاز والے | اے معد بن نزار کی اولاد سے | اے قریشی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا مضری | یا امی | یا عزیز | یا حریص | یا رءوف | یا رحیم |
| اے مضر والے | اے ان پڑھ | اے غالب | اے حرص والے | اے نرم دل | اے رحم والے |
| یا یتیم | یا غنی | یا جواد | یا فتاح | یا عالم | یا طیب |
| اے یتیم | اے بے پرواہ | اے سخی | اے فتح کرنے والے | اے جاننے والے | اے پاک |
| یا طاہر | یا مطہر | یا خطیب | یا فصیح | یا سید | یا متقی |
| اے پاک کرنے والے | اے پاک | اے واعظ | اے عمدہ بیان والے | اے سردار | اے پاک کرنیوالے |
| یا امام | یا بار | یا شاف | یا متوسط | یا سابق | یا مقتصد |
| اے پیشوا | اے نیک | اے شفا دینے والے | اے متوسط | اے آگے جانے والے | اے میانہ رو |
| یا مہدی | یا حق | یا مبین | یا اول | یا آخر | یا ظاہر |
| اے ہدایت والے | اے سچے | اے ظاہر | اے پہلے | اے پچھلے | اے ظاہر |
| یا باطن | یا رحمۃ | یا محلل | یا محرم | یا امر | یا ناہ |
| اے چھپے | اے رحمت | اے حلال کرنیوالے | اے حرام کرنے والے | اے حکم دینے والے | اے منع کرنیوالے |
| یا شکور | یا قریب | یا منیب | یا مبلغ | یا طس | یا حم |
| اے شکر گذار | اے قریب | اے رجوع کرنیوالے | اے پہنچانے والے | اے طس | اے حم |
| یا حسیب | یا اولی | وصلی اللہ علی رسولہ خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین | | | |
| اے حساب لینے والے | اے بہتر | اور رحمت اللہ کی اوپر رسول بہترین خلقت اس کی کے جو محمد ہیں اور اولاد ان کی کے اور اصحاب ان کے سب کے | | | |

# اسمائے مبارک حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان ہے نہایت رحم والا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یَا صَادِقُ | یَا صِدِّیْقُ | یَا مُصَدِّقُ | یَا صَاحِبُ الْغَارِ | یَا شُجَاعُ | یَا ضَاحِیْنَ |
| اے سچے | اے بڑے سچے | اے تصدیق کرنیوالے | اے یارِ غار رسولؐ | اے بہادر | اے وضاحت والے |
| یَا حَلِیْمُ | یَا کَرِیْمُ | یَا خُلَاصَۃُ | یَا خَلِیْفَۃُ | یَا اِمَامُ | یَا مُتَّقِیْ |
| اے صاحب حلم | اے بزرگ | اے خالص | اے خلیفۃ الرسولؐ | اے پیشوا | اے پرہیزگار |
| یَا سَخِیُّ | یَا مَشَائِخُ | یَا مُکَرَّمُ | یَا نَجِیْبُ | یَا فَصِیْحُ | یَا نَاصِحُ |
| اے سخاوت کرنیوالے | اے مشائخ | اے بزرگوار | اے اچھے خاندان | اے خوش کلام | اے نصیحت کرنے والے |
| یَا مَلِیْحُ | یَا مُنِیْرُ | یَا عَزِیْزُ | یَا لَطِیْفُ | یَا مُکَرِّرُ | یَا عَرَابِیُّ |
| اے خوش خو | اے روشن کرنیوالے | اے پیارے | اے پاکیزہ | اے مکرار کرنیوالے | اے عرب کے رہنے والے |
| یَا خَبِیْرُ | یَا نَذِیْرُ | یَا بَصِیْرُ | یَا زَاهِدُ | یَا عَابِدُ | یَا مُتَعَبِّدُ |
| اے خبر رکھنے والے | اے ڈرانے والے | اے اچھی بشارت والے | اے صاحب زاہد | اے عبادت کرنیوالے | اے عبادت گزار |
| یَا عَامِلُ | یَا کَامِلُ | یَا نَاظِرُ | یَا مَظْهَرُ | یَا بَشِیْرُ | یَا شَهِیْدُ |
| اے نیک عمل کرنیوالے | اے صاحب کمال | اے خوب رو | اے پرہیزگار | اے بشارت دینے والے | اے شہادت دینے والے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یاحافظُ | یاشاھِدُ | یاغازِیُّ | یاعارِفُ | یاشافِعُ | یارشیدُ |
| اے حافظِ قرآن | اے گواہ | اے مجاہد | اے صاحبِ معرفت | اے شفاعت کرنیوالے | اے رہنما |
| یامُرشِدُ | یامُقتدِرُ | یامُستحِقُّ | یاصاحِبُ | یارَضِیُّ | یاحقُّ |
| اے راہبر | اے صاحبِ قدر | اے جنت کے مستحق | اے صاحبِ رسولؐ | اے پسندیدہ | اے حق کہنے والے |
| یاحقّانِیُ | یاحقیقُ | یاسعیدُ | یااوّلُ | یاآمِنُ | یاحمیدُ |
| اے عاشقِ خدا | اے صاحبِ تحقیق | اے نیک بخت | اے پہلے ایمان والے | اے امانتی | اے صفت کیے ہوئے |
| یاجمیلُ | یاجمالُ | یاکمالُ | یامُتکمِلُ | یاذاکِرُ | یامُتدیّنُ |
| اے صاحبِ جمال | اے حسین | اے کامل | اے بڑے کامل | اے ذکر کرنے والے | اے دیانت دار |
| یامقصودُ | یاصیحةُ | یاکرامةُ | یاوارِثُ | یاصحیحُ | یازکِیُّ |
| اے مقصود | اے حربہ کفار | اے صاحبِ کرامت | اے وارثِ جنت | اے صحیح سنت پر چلنے والے | اے پاک |
| یارفیقُ | یاشفیقُ | یارکوعُ | یاساجِدُ | یاماجِدُ | یاطاھِرُ |
| اے رسولِ پاک کے دوست | اے شفقت کرنیوالے | اے رکوع کرنیوالے | اے سجدہ کرنے والے | اے بزرگ | اے پاک |
| یامُطھرُ | یاطُھرُ | یاعجیبُ | یاشاہُ | یاحاجِیُ | یامُدرِّسُ |
| اے رسولِ پاک کے دوست | اے پاک | اے عجوبہ روزگار | اے بادشاہ | اے حج کرنے والے | اے قرآن کا درس دینے والے |
| یافاضِلُ | یاجامِعُ | یامُجمعُ | یاتقِیُّ | یاواسِطُ | یاوصیّةُ |
| اے صاحبِ فضیلت | اے جامع الکمالات | اے جامع الحسنات | اے پرہیزگار | اے پختہ کار | اے وصیت کیے ہوئے |

| يا جهارُ | يا دليلُ | يا دائمُ | يا قائمُ | يا صائمُ | يا ابوبكرُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے راہنما | اے حق پر قائم رہنے والے | اے حق پر دائم رہنے والے | اے حق پر قائم رہنے والے | اے روزہ دار | اے ابوبکر رضؓ |
| يا ابنِ قحافةَ | ثانی اثنينِ | اِذ هما فی الغارِ | قاتلَ للكفّارِ | والصدّيقُ الرفيقُ | الرسولِ |
| اے بیٹے قحافہ کے | اے دو میں سے ایک | جبکہ وہ دونوں غار میں تھے | قتل کرنے والے کافروں کے | اے بڑے سچے رفیق | ساتھی رسول پاک کے |

ربّ العالمين وصلّى اللهُ على خيرِ خلقهِ محمّدٍ وّآلهِ اجمعين برحمتك يا ارحم الرّاحمين

خدا تمام جہان کے اور رحم کامل نازل فرما اور اپنے بہترین مخلوق محمد پر اور ان کی آل پر ساتھ تیری رحمت کے اے بڑے رحم والے رحم کرنے والوں سے۔ آمین۔

# اسمائے مبارک حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

بسمِ اللهِ الرّحمٰنِ الرّحيمِ

شروع اللہ کے نام سے جو مہربان ہے نہایت رحم والا۔

| يا ثانی | يا عادلُ | يا متعدّلُ | يا خطيبُ | يا فاضلُ | يا وجيعُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے خلیفہ دوم | اے عدل کرنے والے | اے بڑے عادل | اے خطبہ دینے والے | اے صاحب فضیلت | اے صاحب دبدبہ |
| يا امنُ | يا تقيُّ | يا نقيُّ | يا مبارکُ | يا متّقیُّ | يا جهّارُ |
| اے امانتی | اے پرہیزگار | اے خالص | اے برکت والے | اے پرہیزگار | اے زبردست |
| يا منيرُ | يا حافظُ | يا خاطرُ | يا ناطقُ | يا منطقُ | يا شيخُ |
| اے روشن کرنے والے | اے حفاظت کرنے والے | اے صاحب دل | اے بیان کرنے والے | اے بہت بیان کرنے والے | اے شیخ |

| یا خیارُ | یا صحیُّ | یا ایتہی | یا صائمُ | یا قائمُ | یا جمالُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے صاحبِ صفا | اے دین کے دلائل | اے روزہ دار | اے روزہ دار | اے قائم کرنیوالے | اے صاحبِ جمال |
| یا جمیلُ | یا کمالُ | یا کملُ | یا مکملُ | یا مطیعُ | یا مومنُ |
| اے حسین | اے صاحبِ کمال | اے بڑے کامل | اے بہت کمال رکھنے والے | اے خدا کی اطاعت کرنیوالے | اے صادق الایمان |
| یا صاحبُ | یا راشدُ | یا رشیدُ | یا فاضلُ | یا طالبُ | یا مطلوبُ |
| اے صاحبِ رسولؐ | اے راہنما | اے ہدایت کرنیوالے | اے صاحبِ فضل | اے ہر کہ طلب کرنیوالے | اے طلب کیے ہوئے |
| یا زاہدُ | یا عابدُ | یا ذاکرُ | یا مذکرُ | یا طبیبُ | یا حامدُ |
| اے صاحبِ زہد | اے عبادت کرنیوالے | اے ذکر کرنیوالے | اے نصیحت کرنیوالے | اے روحانی طبیب | اے خدا کی حمد کرنیوالے |
| یا کریمُ | یا اکرامُ | یا کرامتہ | یا بارُ | یا صادقُ | یا مصدقُ |
| اے بزرگوار | اے بڑی عزت والے | اے صاحبِ کرامت | اے نیک | اے سچے | اے تصدیق کرنیوالے |
| یا حجازیُّ | یا سمیعُ | یا دینُ | یا بقیعۃُ | یا سعیدُ | یا شہیدُ |
| اے مکہ معظمہ کے رہنے والے | اے حق کے سننے والے | اے خدا کے دین کے محافظ | اے اچھے گھر والے | اے نیک بخت | اے شہادت دینے والے |
| یا شاہدُ | یا مشہودُ | یا متوکلُ | یا ناصحُ | یا فصیحُ | یا طاہرُ |
| اے گواہ | اے شہادت کیے ہوئے | اے خدا پر بھروسہ رکھنے والے | اے نصیحت کرنیوالے | اے خوش کلام | اے پاک |
| یا مطہرُ | یا متعبدُ | یا متدینُ | یا نورُ | یا رفیقُ | یا شفیقُ |
| اے پاک کرنے والے | اے بہت عبادت کرنیوالے | اے صاحبِ دیانت | اے خدا کے نور | اے رفیقِ رسولؐ | اے شفقت کرنیوالے |

| یا عزیز | یا واعظ | یا شاہ | یا صدیق | یا وارث | یا خلیفۃ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے بزرگ | اے نصیحت کرنیوالے | اے بادشاہ | اے بڑے سچے | اے حق کے وارث | اے خلیفۃ الرسول |
| یا غازی | یا حاجی | یا اکبر | یا شہادۃ | یا زبدۃ | یا مزین |
| اے جہاد کرنے والے | اے حج کرنے والے | اے بزرگ تر | اے صاحب شہادت | اے برگزیدہ | اے دین کو زینت دینے والے |
| المحراب | یا سراج | یا دلیل | یا دیانتہ | یا عامل | یا عاشق |
| صاحب محراب | اے چراغ | اے رہبر | اے دیانت دار | اے نیک عمل کرنیوالے | اے عاشق رسول |
| یا ضابط | یا رابط | یا منصف | یا فاروق | قاتل الکفرۃ | والمہتاب |
| اے ضبط رکھنے والے | اے ربط دینے والے | اے انصاف کرنیوالے | اے حق کو باطل سے جدا کرنے والے | اے قتل کرنے والے کفار کے | اے رونق کرنے والوں کو |

عمر ابن الخطاب خلیفۃ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تسلیما کثیرا کثیرا

عمرؓ بیٹے خطاب کے اے خلیفہ رسول اللہ کے درود بھیجے اللہ تعالیٰ اُن پر اور سلام بھیجے سلام بھیجنا بہت بہت

## اسمائے مبارک حضرت عثمان ذی النورین رضی اللہ تعالیٰ عنہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا

| یا امیر | یا امام | یا مثلث | یا مخدوم | یا خادم | یا اقرب |
|---|---|---|---|---|---|
| اے سردار | اے پیشوا | اے ثالثی کرنیوالے | اے خدمت کئے ہوئے | اے دین کی خدمت کرنیوالے | اے قرب حاصل کرنے والے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یا حیاءُ<br>اے صاحب حیا! | یا کامل<br>اے صاحب کامل | یا مقبول<br>اے خدا کے مقبول | یا جامع القرآن<br>اے جمع کرنے والے قرآن کے | یا حافظ القرآن<br>اے حافظ قرآن کے | یا منبع الاحسان<br>اے چشمۂ نیکی کے | یا کریم<br>اے بزرگ |
| یا نظیر<br>اے ترو تازہ روح | یا ذوالنورین<br>اے دو روشنیوں کے مالک | یا ہادی<br>اے ہدایت دینے والے | یا راشد<br>اے رہنما | یا ارشاد<br>اے ارشاد کرنے والے | یا واسب<br>اے دین پر مضبوط رہنے والے | یا واجب<br>اے واجب الاطاعت |
| یا لطیف<br>اے پاکیزہ | یا جواد<br>اے بڑے سخی | یا سخی<br>اے سخاوت کرنے والے | یا شجاع<br>اے بہادر | یا غنی<br>اے دولتمند | یا فصیح<br>اے خوش کلام | یا راسخ<br>اے راسخ عقیدہ والے |
| یا منعم<br>اے انعام دینے والے | یا مستغنی<br>اے بے پرواہ | یا مبشر<br>اے بشارت دینے والے | یا مستحق<br>اے خلافت کے حقدار | یا مدائم<br>اے ہمیشہ عبادت کرنے والے | یا دوام<br>اے ہمیشہ حق پر رہنے والے | یا عجیب<br>اے عجوبۂ روزگار |
| یا مجیب<br>اے حق کے قبول کرنے والے | یا ولی<br>اے صاحب ولایت | یا متکبر<br>اے بزرگوار | یا منتہی<br>اے حق کی انتہا کو پہنچنے والے | یا راضی<br>اے راضی رہنے والے | یا شاکر<br>اے شکر گذار | یا جمال<br>اے صاحب جمال |
| یا کمال<br>اے صاحب کمال | یا جاری<br>اے حکم کو جاری کرنے والے | یا موحد<br>اے خدا کو واحد جاننے والے | یا عالم<br>اے صاحب علم | یا علوی<br>اے بلند مرتبے والے | یا ھاج<br>اے جہاد کرنے والے | یا داع<br>اے حق کی دعوت دینے والے |
| یا عابد<br>اے عبادت کرنے والے | یا ساتر<br>اے عیب پوش | یا تلاوۃ<br>اے تلاوت کرنے والے | یا رضی<br>اے پسندیدہ | یا عزیز<br>اے غالب | یا شاہد<br>اے حق کی شہادت دینے والے | یا شہید<br>اے راہ حق میں شہید ہونے والے |
| یا مشہد<br>اے شہید کئے گئے | یا منصف<br>اے انصاف کرنے والے | یا حلیم<br>اے صاحب حلم | یا طبیب<br>اے روح کے طبیب | یا طاہر<br>اے پاک | یا مشاد<br>اے زبردست | یا متدین<br>اے صاحب دیانت |
| یا مخلّ<br>اے حق کو مضبوط رکھنے والے | یا راز<br>اے خدا کے راز | یا محرم<br>اے منہیات کو حرام کرنے والے | یا متکلم<br>اے صاحب کلام | یا ملجاء<br>اے جائے پناہ | یا راد<br>اے راضی رہنے والے | یا مواد<br>اے دوست رکھنے والے |

| یَا مقصُودُ | یا وارِثُ | یا مُورِثُ | یا عارِفُ | یا معرُوفُ | یا عاقِلُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے خدا کے مقصود | اے دین کے وارث | اے صاحب وراثت | اے حق کو پہنچنے والے | اے فکلی میں شہرت رکھنے والے | اے دانا |
| یا بالِغُ | یا مشهُودُ | یا رانُ | یا دِینُ | یا دِیانِهُ | یا حُجّةُ |
| اے حق کو پہچاننے والے | اے شہادت پہنچ گئے ہوئے | اے خدا کے فرمانبردار | اے کامل الدیانت | اے حق کو دکھانے والے | اے خدا کی حجت |
| یا ختنُ | یا علیُّ | یا مُتعالیُ | یا مُتولّیُ | یا زاهِدُ | یا ذاکِرُ |
| اے مختون | اے بلند مقام والے | اے اونچے درجے والے | اے صاحب ولایت | اے صاحب زہد | اے ذکر کرنیوالے |
| یا عابِدُ | یا حقُّ | یا حرِیصُ | یا حارِسُ | یا مُحرِصُ | یا حامِلُ |
| اے عبادت کرنیوالے | اے حق کو پہچاننے والے | اے سچائی کی حرص رکھنے والے | اے نگہبان | اے بہت نگہبانی کرنیوالے | اے حق کو اٹھانے والے |
| یا مُدرِّسُ | یا خِلافةِ | رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تعالیٰ علیهِ وسلّم تسلیماً کثیراً کثیرا | | | |
| اے قرآن کا درس دینے والے | صاحب خلافت | رسول اللہ کے درود بھیجے اللہ تعالیٰ اور اوپر اُن کی اولاد کے اور سلام بھیجے بھیجنا بہت بہت۔ | | | |

# اسمائے مبارک حضرت علی کرم اللہ وجہہ

بسم اللہِ الرّحمٰنِ الرّحیمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا۔

| عَلِیٌّ | مَکِّیٌّ | رَضِیٌّ | وَفِیٌّ | مُرتضیٰ | مُجتبیٰ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے بلند مرتبہ والے | مکہ کے رہنے والے | پسندیدہ خدا | وثنا کرنے والے | برگزیدہ | چُنے ہوئے۔ |

| مخبرٌ | مسلمٌ | حاربٌ | اسدٌ | شجاعٌ | مبارزٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| خبر دینے والے | اسلام کے پھیلانے والے | جہاد کرنے والے | شیر خدا | بہادر | کفار سے لڑنے والے |
| عالمٌ | عاملٌ | ولیدٌ | مؤمنٌ | طاہرٌ | مطہرٌ |
| بڑے علم والے | نیک عمل کرنیوالے | پیدا کئے ہوئے | خالص الایمان | پاک | پاک کرنیوالے |
| طیبٌ | مطیبٌ | خلیفۃٌ | امیرٌ | سعیدٌ | مسعودٌ |
| پاک | پاک کرنے والے | خلیفہ رسولؐ | سردار | نیک | نیک کئے ہوئے۔ |
| خلیلٌ | ناصرٌ | رءوفٌ | حافظٌ | جوادٌ | قائمٌ |
| رسولؐ پاک کے دوست | دین کے مددگار | مہربان | دین کی حفاظت کرنے والے | بڑے سخی | حق پر قائم رہنے والے |
| راکعٌ | ساجدٌ | صائمٌ | دائمٌ | عابدٌ | زاہدٌ |
| رکوع کرنیوالے | سجدہ کرنیوالے | روزہ دار | حق پر ہمیشہ قائم | عبادت کرنیوالے | صاحب زہد |
| ولیٌّ | تقیٌّ | متقیٌّ | سالمٌ | غانمٌ | حکیمٌ |
| خدا کے دوست | پرہیزگار | صاحب تقویٰ | سلامت رہنے والے | غنیمت کرنیوالے | صاحب حکمت |
| جمیلٌ | کاملٌ | کمالٌ | غازیٌ | محترمٌ | ظاہرٌ |
| صاحب جمال | صاحب کمال | مجسم کمال | جہاد کرنیوالے | عزت دینے والے | دین کو ظاہر کرنے والے |
| مخلصٌ | مبلغٌ | ممجدٌ | سرمدٌ | متکبرٌ | قاریٌ |
| حق کو دوست رکھنے والا | رسولؐ پاک تصدیق | بزرگ | ہمیشہ حق پر قائم رہنے والے | بزرگ تر | قرآن کے قاری |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عزیز | نجیب | نصیب | کبیر | مکرم | ناصح |
| غالب | پاکیزہ اصل والے | جنت سے حصہ لینے والے | صاحب بزرگی | تعظیم دیے ہوئے | نصیحت کرنے والے |
| باکر | معلم | حلیم | منصور | سید | مصلی |
| صبح اٹھ کر نماز گذارنے والے | حق کی تعلیم دینے والے | صاحب حلم | فتح مند | سردار | نماز گذار |
| صادق | متصدق | رحیم | راجع | جاہد | موالید |
| سچے | خیرات دینے والے | رحم کرنے والے | حق کو پھیلانے والے | جہاد کرنے والے | صاحب اولاد |
| کریم | ضابط | حاضر | وافی | صاحب | اخ المصطفی |
| بزرگ | ضابطہ رکھنے والے | ہر وقت پر حاضر ہونے والے | وفا کرنے والے | صاحب | رسول پاک کے بھائی |
| دع | داع | شفیع | مشفع | محرم | منعم |
| حق کی دعوت دینے والے | حق کی نگہبانی کرنیوالے | شفاعت کرنیوالے | شفاعت قبول کیے ہوئے | منہیات کو حرام کرنے والے | انعام دینے والے |
| مکرم | شریف | فاتح | وصی | زکی | حبیب |
| بزرگ | صاحب شرافت | فتح کرنے والے | وصیت کیے ہوئے | پاکیزہ | رسول پاک کے |
| مجتہد | عافی | ابن عم رسول اللہ المصطفی صلی | | | |
| اجتہاد کرنیوالے | معاف کرنیوالے | چچا زاد بھائی چنے ہوئے رسول اللہ کے درود بھیجے اللہ اوپر | | | |

اللہ علیہ وسلم برحمتک یا ارحم الراحمین۰

اُن کے اور سلام بھیجنا ساتھ رحمت اپنی کے اے سب سے بڑھ کر رحم کرنے والے مہربان۔

# اسمائے پاک حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا

## بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاطِمَۃٌ | زَہْرَۃٌ | زُہْرَۃٌ | بَتُوْلٌ | سَیِّدَۃٌ | مُہَاجِرَۃٌ |
| حضرت فاطمہ رضہ | روشن | نورانی | تارک الدنیا | اُمت کی سردار | ہجرت کرنے والی |
| ذَانِبَۃٌ | زَاہِدَۃٌ | عَابِدَۃٌ | مُخَدَّرَۃٌ | وَلِیَّۃٌ | مَعْصُوْمَۃٌ |
| فرمانبردار | صاحب زہد | عبادت گذار | پردہ نشین | خدا کی دوست | صاحب عصمت |
| تَقِیَّۃٌ | نَقِیَّۃٌ | زَکِیَّۃٌ | مَسْتُوْرَۃٌ | مَحْرُوْسَۃٌ | مُصَلِّیَۃٌ |
| پرہیزگار | خالص الغیب | پاکیزہ | صاحب پردہ | نگہبانی کی ہوئی | نماز گذار |
| قَائِمَۃٌ | رَاکِعَۃٌ | سَاجِدَۃٌ | شَاہِدَۃٌ | طَاہِرَۃٌ | صَائِمَۃٌ |
| حق پر قائم رہنے والی | رکوع کرنے والی | سجدہ کرنے والی | شہادت دینے والی | پاک | روزہ دار |
| صَائِمَۃٌ | صَائِبَۃٌ | رَضِیَّۃٌ | مَرْضِیَّۃٌ | جَلِیْلَۃٌ | بَاطِنَۃٌ |
| نیک عمل والی | پسندیدہ خدا | خدا کی رضا چاہنے والی | خدا کی رضا چاہنے والی | بُزرگ | باطن کمال والی |
| عَالِیَۃٌ | صَفِیَّۃٌ | رَفِیْعَۃٌ | زَکِیَّۃٌ | سَلِیْمَۃٌ | حَلِیْمَۃٌ |
| بلند مرتبہ والی | صاف دل والی | بلند درجہ والی | پاک | سلامت رہنے والی | صاحب حلم |

| خُدِیمَۃٌ | حَکِیمَۃٌ | حَبِیبَۃٌ | جَمِیلَۃٌ | جَلِیلَۃٌ | عِصمَۃٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| خدمت کی ہوئی | صاحب حکمت | حق سے محبت رکھنے والی | صاحب جمال | صاحب بزرگی | صاحب عصمت |
| مُشفِقَۃٌ | طَاہِرَۃٌ | مُطَہِّرَۃٌ | صَالِحَۃٌ | فَصِیحَۃٌ | صَبِیحَۃٌ |
| غریبوں پر شفقت | پاک | پاک کرنے والی | نیک بخت | خوش بیان | روشن ضمیر |
| مُصلِحَۃٌ | مُنجِیَۃٌ | مُحِلَّۃٌ | مُکَبَّرَۃٌ | مُجِدَّۃٌ | قَارِیَۃٌ |
| اصلاح کرنیوالی | نجات دلانے والی | اچھے کاموں کے حلال کرنیوالی | بزرگ تر | صاحب فخر | قرآن کے قاری |
| جَارِیَۃٌ | وَسِیلَۃٌ | نَصِیبَۃٌ | نَجِیبَۃٌ | شَرِیفَۃٌ | کَرِیمَۃٌ |
| حق کو جاری رکھنے والی | خدا سے ملانے والی | جنت کی سردار | خالص حسب ونسب | صاحب شرافت | بزرگ |
| مُکَرَّمَۃٌ | عَالِمَۃٌ | فَاتِحَۃٌ | بَاسِطَۃٌ | مُحَرِّمَۃٌ | عَامِلَۃٌ |
| عزت دی ہوئی | صاحب علم | فتح مند | فراخ دل | منہیات کو حرام کرنیوالی | نیک عمل کرنے والی |
| دَاعِیَۃٌ | رَاغِبَۃٌ | شَافِعَۃٌ | شَفِیعَۃٌ | مُشَفِّعَۃٌ | مَکِّیَّۃٌ |
| حق کی دعوت دینے والی | رغبت رکھنے والی | شفاعت کرنیوالی | شفاعت قبول کی ہوئی | مقبول شفاعت | مکہ کی رہنے والی |
| مَدِینَۃٌ | مَنبِہَۃٌ | مُخبِتَۃٌ | نَاصِحَۃٌ | رَاعِیَۃٌ | نَبِیہَۃٌ |
| مدینہ کی رہنے والی | باطل سے منع کرنیوالی | حق کو دوست رکھنے والی | نصیحت کرنے والی | خلق کی نگہبان | خبر دینے والی |
| مُخبِرَۃٌ | وَافِیَۃٌ | نَاصِبَۃٌ | قَادِرَۃٌ | صَاحِبَۃٌ | رَاضِیَۃٌ |
| خبر دینے والی | وفا کرنے والی | صاحب نصیب | صاحب قدرت | نیک صحبت والی | حق پر راضی رہنے والی |

| حَاضِرَۃٌ | عَلِیَّۃٌ | عَرَبِیَّۃٌ | قَاضِیَۃٌ | حِجَازِیَّۃٌ | تِہَامِیَّۃٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| حاضر ہونے والی | بلند قدر | عرب کے رہنے والی | دین کے حکم جاری کرنے والی | مکہ کے رہنے والی | مدینہ کی رہنے والی |
| حُجَّۃٌ | وَجِیْہَۃٌ | وَاحِدَۃٌ | سَائِمَۃٌ | رَضِیَّۃٌ | نُوْرٌ |
| خدا کی حجت | خوبصورت | یگانہ روزگار | نگہبان اُمت رسولؐ | حق پر رہنے والی | سراپائے نور |

رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھَا

راضی ہو اللہ تعالیٰ اُن پر

# اسمائے مبارک حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا الْحَسَنِ الْمُجْتَبٰی وَیَا ابْنَ الْمُرْتَضٰی

اے اللہ رحمت بھیج ہمارے سردار حضرت محمدؐ اور اُن کی اولاد پر جو سردار حضرت امام حسنؑ برگزیدہ اور بیٹے علیؑ آل مرتضیٰ پر

| یَا عَلَمَ الْھُدٰی | یَا عَلِیْمُ | یَا قَائِمُ | یَا مُقِیْمُ | یَا مَلِیْحُ | یَا مُنِیْفُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے ہدایت کے نشان | اے صاحب علم | اے حق پر قائم رہنے والے | اے حق پر مقیم رہنے والے | اے خوبرو | اے شہ زور |
| یَا حَنِیْفُ | یَا اَبَا مُحَمَّدٍ | یَا اَکْمَلُ | یَا اَجْمَلُ | یَا عَافِیُ | بَدْرُ الدِّیْنِ |
| اے حق کی طرف پھرنے والے | اے ابو محمد | اے صفت کامل ہوئے | اے بہت خوبصورت | اے روشن کرنے والے | دین کے چاند |

| المصطفیٰ | یا مفید | یا مرتضیٰ | یا قاضی | یا والی | یا شفیع |
|---|---|---|---|---|---|
| رسول پاک کے | اے فائدہ دینے والے | اے برگزیدہ | اے حق کی قضا کرنیوالے | اے حاکم | اے شفاعت کرنیوالے |
| یا مشفع | الوریٰ | یا اهل الهدیٰ | یا ائمۃ الامۃ | یا نذیر | یا منذر |
| اے مقبول شفاعت | مخلوق کی شفاعت کے | اے صاحب ہدایت | اے امت کے محافظ | اے ڈرانے والے دوزخ سے | اے عذاب سے ڈرانے والے |
| یا بشیر | یا مبشر | یا مبصر | یا مفضل | یا معلم | یا مخبر |
| اے خوشخبری دینے والے | اے اچھی بشارت دینے والے | دین حق کے سردار | اے صاحب فضل | اے حق کی تعلیم دینے والے | اے خبر دینے والے |
| یا مطلوب | یا طالب | یا امین | یا امیر | یا مکرم | یا نجیب |
| اے طلب کئے ہوئے | اے طالب حق | اے امانتی | اے سردار | اے عزت کئے ہوئے | اے پاک نسب والے |
| یا حبیب | یا برکۃ اللہ | یا من سلام اللہ علیک | یا رفیق | یا جلیل | یا خلیل |
| اے محبوب خدا | اے برکت اللہ کی | اے وہ ذات جس پر سلام اللہ کا | اے دشمنوں کے دوست | اے بزرگوار | اے دوستدار |
| یا معین الحسن | یا عالی | یا سبط النبی المصطفیٰ | یا ابن المرتضیٰ | یا مکرم الہدیٰ | یا عالم الرفیع |
| اے کمزوروں کی مدد کرنیوالے | اے بلند قدر والے | اے اولاد نبی مصطفیٰ کی | اے بیٹے علی مرتضیٰ کے | اے بزرگ ہدایت دینے والے | اے بلندی کے عالم |
| یا ذات الحسب النسیب | یا ذات الجود البدیع | یا رحیم | یا ذا القلب السلیم | یا ساجد | یا راکع |
| اے حسب نسب کے بزرگ | اے سخاوت پہنچانے والے | اے رحم کرنے والے | اے سلیم العقل | اے سجدہ کرنیوالے | اے رکوع کرنے والے |
| یا خاشع | یا مقبول اللہ | یا حسن الاخلاق | یا صاحب الفرائض | یا باقی الائمۃ | یا صاحب الخیر والبرکۃ |
| اے خدا سے ڈرنے والے | اے مقبول خدا کے | اے بہتر اخلاق والے | اے فرائض کے جاننے والے | اے اماموں کے بقیہ | اے صاحب بھلائی اور برکت |

کے واسطے ہر بان کو اپنے پاؤں میں باندھے۔ کیونکہ اس میں اس کو فائدہ ہوگا نحوست کی مدت اس کی چار سال یا سات سال کی ہوگی جب خطرہ سے گذریگی تو پچاسی سال کی عمر پائے گی۔ اَلْغَیْبُ عِنْدَ اللّٰہِ وَلَا عِنْدَ النَّاسِ،

بیمار نامہ:- حضرت مہتر سلیمان علیہ السلام نے فرمایا اور نفروں کو حکم دیا کہ دیو ستار اجوزا کو حاضر کرو تو اُسی وقت نفر جوزا دیو کو حاضر خدمت لائے حضرت مہتر سلیمان نے فرمایا۔ کہ اے ملعون تیرا نام کیا ہے اور تیرے رہنے کا مقام کہاں ہے دیو نے عرض کی کہ یا رسول اللہ میرا نام الحسین ہے اور میرا مقام قبرستان اور کنارہ آب رواں اور درختوں کے نیچے ہے جو شخص میری جگہ سے رات کو یا دن کے دوپہر کو گذرے اللہ تعالیٰ کا نام نہ لیتا ہو یا اس کے پاس تعویذ دیو نامہ جوزا نہ ہو تو میں اس کو تکلیف پہنچاتا ہوں علامت میری تکلیف کی یہ ہوگی کہ آنکھوں کا نور نہ ہوگا سر کو بھی درد ہوگا شکم میں بھی درد ہوگا۔ اس کے ہفت اندام میں بھی درد ہوگا پریشان خواب دیکھے گا ڈراؤنی صورتیں اور مردے اس کو نظر آویں گے اور کبھی کبھی اس کے دل کو ضعف بھی ہوگا اور منہ سے پانی سا بہتا ہوا گذریگا حضرت مہتر سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ اے ملعون پھر اس کا علاج کیا ہے دیو نے عرض کی یا رسول اللہ سیاہ رنگ کا بکرا یا بکری کا بچہ یا سیاہ رنگ کا مرغ لے کر اس کو ذبح کریں اس کے خون سے تعویذ لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور سیاہی سے لکھ کر اس کو تعویذ پینے کو دیں اور صدقہ کریں ایک سیر آٹا ایک سیر کالے ماش تین گز کپڑا سیاہ رنگ کا اور دو سیر نمک دیں اور ایک جوڑا نئے چراغ لیکر ان میں کڑوا تیل ڈال کر کسی بزرگ کی قبر پر روشن کریں اور دو علم یعنی جھنڈے سبز رنگ کے کسی بزرگ کی قبر پر چڑھائیں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس بیمار کو صحت ہو جائے گی۔ تعویذ یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط بِسْمِ اللّٰہِ مَجْرٖیھَا وَمُرْسٰھَا اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ط بِسْمِ اللّٰہِ شَافِیْ بِسْمِ اللّٰہِ کَافِیْ بِسْمِ اللّٰہِ مُعَافِیْ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ط فتیلہ دھونی کے واسطے یہ ہے۔

ححح البین لعین ١٤١٩٩١ ١٤١١٩١ ١٢١٦٦٢٦١ ا د ا ٩٧ ١٦١١٩ دد١١ ٨٦٧٧١١ ٩١٩١٦١١١٩١ ٦١١١١ ط

برج سرطان کرک راس:- برج سرطان ہندی میں کرکھ ماہ ساون کو کہتے ہیں اس کا موکل قہقائیل حروف ھ ح ہیں جس کی صورت مثل کیکڑے کے ہے اس کا سر مشرق اور دُم مغرب کی طرف ہوتا ہے، خانہ ستارہ قمر شمالی آبی سفید اور وبال زحل حروف اُنیس درجہ پر مونث ہے یہ ستارہ حضرت ہود علیہ السلام کا ہے جو کہ میں کی زمین پر جھکتا ہوا نظر آتا ہے جو شخص اس ستارہ کی ساعت اور طالع برج سرطان میں پیدا ہوگا وہ نیک خو اور نیک رو پیدا ہوگا۔ وہ فصیح الزبان اور بے غم ہوگا۔ وہ کسی کا اندیشہ نہ کریگا ہر وقت خوش حالی میں گذارے گا اس کے واسطے ہفتہ کا دن بہت نیک ہوگا جو کام ہفتہ کے روز شروع کریگا وہ بہت سود مند ثابت ہوگا۔

اس طالع والے کو میوہ کی کرنی چاہیئے تو وہ ستارہ عقرب یا سرطان والی کو کرے تو وہ اس کو بہت موافق آئیگی اور زندگی موافقت سے گذریگی اور اس طالع والے کو کبھی کبھی درد شکم اور درد سینہ یا درد پشت بھی ہوا کریگا اس زحمت سے کئی روز بیماری دیکھا کرے گا خلقت پر بہت مہربان ہو گا۔ کبھی کبھی نظر بد سے زحمت دیکھا کریگا اس کو چاہیئے کہ بغیر تعویذ نامہ سرطان کے نہ رہے اس طالع والا تیز چشم یعنی طوطا چشم اور جلدی غصہ پکڑنے والا ہو گا اور پھر غصے پر بہت جلدی پشیمان ہوا کرے گا۔ کبھی کبھی اس کو پنڈلی میں بھی درد ہوا کریگا۔ اس کو چاہیئے کہ زم غذا استعمال کرے تاکہ اس کو کوئی نقصان یا تکلیف نہ ہو اس طالع والے کو تجارت کے سامان سے کوئی فائدہ نہ ہو گا۔ چاہیئے کہ خرید و فروخت نہ کرے اس کے ماں باپ کا خانہ میزان ہو گا اور ورثہ پائے گا اس کے بھائی بہنوں کا خانہ سنبلہ ہے ان سے صاحب نصیب ہو گا۔ آخر عمر میں اس کے سب کام نیک ہونگے اس کی اولاد کا خانہ بھی عقرب ہو گا۔ ان کی وجہ سے خوشنجری دیکھے گا ان کو بیماری صفراوی ہو گی۔ درد شکم سے تکلیف اٹھائے گا شکر سرخ یا گڑ کا کھانا اس کو نقصان دیگا اس کی آخر عمر اچھی ہو گی۔ اس کے کام کا خانہ حمل ہے بادشاہوں اور امیروں سے فائدہ حاصل کریگا۔ امید کا خانہ ثور ہے دوستوں اور عزیزوں سے نفع اٹھائیگا اس کے دشمن بہت ہونگے لیکن اس کو ضرر نہ پہنچا سکیں گے دیو پری اور نظر بد سے اس کو خطرہ ہے اس کے طالع کی مدت سات سال سے بیس سال تک ہو گی جب اس خطرہ سے گذرے گا تو نوے سال کی عمر پائے گا۔

**برج نسائی:۔** اور جو عورت طالع برج سرطان میں پیدا ہو گی نیک رو اور نیک خو سیاہ چشم و فراخ سینہ والی ہو گی اپنے فرزندوں سے بہت فائدہ اٹھائے گی۔ اس طالع والی عورت کو کبھی کبھی قولنج کا درد بھی ہوا کریگا۔ درد شکم بھی ہوا کریگا اس کے واسطے بھی ہفتہ کا دن نیک اور مبارک ہو گا۔ ہفتہ کے روز جو کام کرے گی وہ انجام نیک پر ہو گا۔ طبیعت اس کی گرمی پر ہو گی۔ درد شقیقہ بھی اس کو ہوا کریگا۔ اس کے علاج کے واسطے روغن بنفشہ کان میں ٹپکانا درد سر کو فائدہ دیگا۔ دیو اور پری کے سایہ کا بھی اس کو خطرہ ہو گا۔ بغیر تعویذ دیو نامہ سرطان کے نہ رہے اس کی نحوست کی مدت دو سال یا سات سال تک ہو گی جب اس کی عمر اس خطرے سے گذرے گی تو بچاسی سال کی عمر پائے گی۔ واللّٰہ اعلم بالصواب۔

**بیمار نامہ:۔** دیو نامہ سرطان، کو مہتر سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ سرطان کے دیو کو حاضر کرو۔ تو دیو نامہ سرطان کو لوکر حاضر خدمت لائے حضرت مہتر سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ اے ملعون تیرا نام کیا ہے اور مقام تیرے رہنے کا کہاں ہے تو دیو نے عرض خدمت کی۔ کہ یارسول اللہ میرا نام حنظلہ ہے اور میری جگہ سے کھیت اور کھلیان اڑھ ہے۔ ویران گھر اندر درخت کے نیچے اور حمام کی جگہ میرا مقام ہے۔ اور جو شخص میری جگہ سے خداوند تعالیٰ کا نام لیتا نہ گذرتا ہو۔ بغیر تعویذ دیو نامہ سرطان کے ہو میں اس کو تکلیف پہنچاتا ہوں میری تکلیف کی علامت یہ ہو گی کہ ہڈیوں میں درد پیدا ہو جائے گا درد سر اور درد کان ہو گا دل جلتا رہے گا۔ مہتر سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ اے ملعون اس کا علاج کیا ہو گا۔ دیو نے کہا کہ یارسول اللہ ایک گوسفند سفید یا مرغ سفید کے خون سے یہ تعویذ لکھ کر باندھنے کو

دیں اور تین تعویذ دھونی کے واسطے دیں اور سات تعویذ تازی سیاہی سے لکھ کر بیمار کو پینے کو دیں اور خوشبو جیسے لوبان اگربتی عود یا صندل جلائیں اور صدقہ دے ایک نیا چراغ لیکر اس میں گھی ڈال کر کسی بزرگ کی قبر پر جلاوے۔ دو جھنڈے سبز رنگ کے کسی مزار بزرگ پر لگاوے اور چار سیر چاول دو سیر آٹا ایک سیر نمک اور ایک کپڑا سیاہ رنگ سوا تین گز کا دے اور ایک کپڑا بیمار کے جسم کا بھی دے اور یہ تعویذ لکھ کر دے۔ خدا کے فضل و کرم سے بیمار کو شفا کلی حاصل ہوگی۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط بِسْمِ اللّٰهِ الشَّافِي بِسْمِ اللّٰهِ الْكَافِي بِسْمِ اللّٰهِ الْمُعَافِي بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِي لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ اعیان صاحب التعویذ اهيا اشراهيا اصباوت ادوناى اصطاطا فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ یا کریم یا کریم۔ فتیلہ دھونی۔

| ۵۱۹۱ ا۴ ۱۱۶۱ ا۴۴ ۱۱۲۲ ا۱۱ ۹۶ ا۴ ۱۱ ع ا و ا۱۷ ا۱۷ ۱۱ ۵ ھی وہ ابلیس فرعون لعین |
|---|

**برج اسد سنگھ راس:۔** برج اسد ہندی میں سنگھ راس ماہ بھادوں کو کہتے ہیں اس کی شکل مینڈھے کی سی ہے دو سینگ اس کے سر پر ہوتے ہیں۔ اس کا موکل حرکائیل اور حرف م۔ ت ہیں اس کا سر مغرب کی طرف اور دم مشرق کی طرف پیٹھ شمال کی طرف پاؤں جنوب کی طرف اور منہ پچھلی طرف موڑے ہوتا ہے۔ جیسے کہ کسی کو پیچھے سے دیکھ رہا ہے خانہ ستارہ شمس مشرقی رنگ سرخ اور وبال زحل ہے شرف آفتاب نو درجے پر ہے ہبوط کر زحل مذکر منقلب ہے یہ ستارہ حضرت امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا ہے جو کہ سکندر ذوالقرنین برج بادشاہوں کا ہے یہ ستارہ نیشاپور و دمشق و سمرقند کی زمین پر چمکتا ہوا نظر آتا ہے جو شخص اس ستارے میں پیدا ہوگا اس ستارے والے کا حلیہ یہ ہوگا میانہ و بالا قد جوانمرد اور متکبر ہوگا۔ بزرگوں کی مجلس سے بہت فائدہ اٹھائے گا اگر اس ستارہ والا بادشاہوں اور امیروں کے پاس جاوے تو داہنے طرف ادب سے کھڑا ہو یا بیٹھے تو اس کو بہت نیک ہوگا۔ اس ستارے والا حاجت چاہنے والا ہوگا۔ اور گوسفندوں سے فائدہ اٹھائے گا۔ اس ستارے والے کے سینے یا ناف یا ناک پر ایک خال یعنی سیاہ رنگ کا تل ہوگا جو کہ علامت اس کے نیک بختی کی ہوگی اور اس طالع والا شخص تیز چشم ہوگا۔ اور پری کے سایہ سے اس کو خطرہ ہوگا اور ہر کام پر حریص ہوگا۔ اور اس کی روزی کا خانہ سنبلہ ہوگا جو کہ دولتمند ہونے کی علامت ہوگی۔ اس کے بھائی بہنوں اور خویشوں کا خانہ میزان ہے۔ ان میں سے اس ستارہ والا کو کوئی فائدہ نہ ہوگا ماں اور باپ اس کے کا خانہ عقرب ہوگا۔ ان سے یہ آدمی فائدہ کم دیکھے گا اور اس کے فرزندوں کا خانہ قوس ہوگا۔ فرزند اس کے نیک نصیب ہونگے اس کے خطرہ کا خانہ حوت ہے پانی میں غرق ہونے سے اس کی موت کے واقع ہونے کی دلیل ہے اس کے سفر کا خانہ حمل ہے سفر بہت فائدہ والا ہوگا۔ وقت کے بادشاہوں اور امیروں سے بہت فائدہ اٹھائے گا اہل قلم اور اہل علم سے خوشی دیکھیگا اس کو ایک مرد بلند و بالا قد سے خوف رکھنا چاہیئے کیونکہ یہ شخص کسی وقت اپنی دشمنی کی اس پر وار کریگا اس ستارے

والے کی نحوست کی مدت دو سال سے چھ سال اور بارہ سال تک ہوگی جب اس خطرہ سے گذر یگا تو ۹۰ سال کی عمر پائے گا۔

**برج نسائی**:۔ اور جو عورت طالع برج اسد میں پیدا ہوگی وہ تین درجہ کی ہوگی یعنی سرخ و سفید یا گندم گوں اور نیک رو اور نیک خو سیاہ چشم میٹھے ابرو والی دانا اور با ہمت ہوگی اس عورت کو عموماً بیماری صفراوی یا دموی ہوگی یہ عورت خاوند پر جفا کش اور ظلم کرنے والی ہوگی۔ لیکن حرام کاری نہ کریگی اور اگر کریگی تو ایک ہی جگہ وعدہ پر مرجانے والی ہوگی۔ اس عورت کے واسطے اتوار یا سوموار کا دن نیک ہوگا۔ جو کام ان دنوں میں کریگی وہ نیک اور اچھا ہوگا طبیعت کی گرم اور غصے والی ہوگی اس کو معتدل چیزیں فائدہ دیں گی اس عورت کا دل عشق سے خالی نہ ہوگا کسی کی محبت میں ضرور جلتی ہوگی لیکن اس کو نظر مرد ماں اور دیو پری سے تکلیف ہو جایا کرے گی۔ چاہیئے کہ دیو نامہ اسد کے تعویذ کو اپنے پاس رکھے تاکہ اس خطرہ سے بچی رہے اس کے طالع کی نحوست کی مدت ایک سال سے تین سال تک ہوگی۔

**بیمار نامہ**:۔ دیو نامہ اسد کو حضرت مہتر سلیمان علیہ السلام نے فرمایا۔ کہ اے ملعون تیرا نام کیا ہے اور تیرا رہنے کا مقام کہاں ہے دیو نے عرض کی کہ یا رسول اللہ میرا نام صفطان ہے اور مقام میرا درختوں کے نیچے اور پرانے حمام اور نہر جس میں پانی چلتا ہو۔ وہاں پر ہوتا ہے جو شخص ان جگہوں یا مقاموں سے بغیر نام اللہ کے گذرتا ہوا نظر آجائے اور دیو نامہ اسد بھی اس کے پاس نہ ہو تو میں اس کو تکلیف پہنچاتا ہوں میری تکلیف کی علامت یہ ہوگی کہ اس کے بازو اور پشت اور ران درد کریگی ہفت اندام میں لرزہ پیدا ہوگا کبھی کبھی دل ضعف ہوا کرے گا اور طعام بھی کم کھائے گا حضرت مہتر سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ اے ملعون علاج اس کا کیا ہے۔ دیو نے عرض کی کہ یا رسول اللہ ایک سیر چاول، تین سیر نمک اور سوا دو گز کپڑا صدقہ دلوے گوسفند سفید یا مرغ سفید کے خون سے یہ تعویذ لکھیں ایک گلے میں بیمار کے باندھیں اور دو فتیلے دھونی کے واسطے دلویں ایک جوڑا چراغ نے کسی بزرگ کی قبر پر جلا دیں سوا چھٹنے سرخ رنگ کے کسی بزرگ کی قبر پر لگا دیں دھونی لوبان کی دلویں اس دیو نامہ کو مریض کی گردن پر باندھیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بیمار کو صحت حاصل ہوگی بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ط اَللّٰهُمَّ اشْفِنِیْ بِشِفَائِكَ وَالْيَتِیْ بِدَوَائِكَ وَعَافِنِیْ مِنْ كُلِّ بَلَائِكَ بِحَقِّ تَوْرَاةِ مُوْسٰى وَزَبُوْرِ دَاؤُدَ وَالْاِنْجِيْلِ عِيْسٰى وَفُرْقَانِ حضرت مُحَمَّدٍ رَسُوْلِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ ۝ ۱۱۶ ۱۹۹ اط و ع ۱۱۶۲ فتیلہ دھونی۔

سس ہ

ححححح

۳۴۲ ۲۱۱۱ ۱۱۱۱ ۵۹۵۱۱ ۵۵۱۱ ۶۱۱ ۵۱۱۱ ۱۱۵۱۱۱ ۱۱۱۸۱ ھح ۹۱۱ ۱۱ ہامان لعین

**برج سنبلہ کنیا راس:**۔ فارسی میں سنبلہ اور ہندی میں کنیا ماہ اسوج کے مہینے کو کہتے ہیں اس کا مئوکل اسماعیل ہے ب اور ت کے حروف رکھتا ہے شکل اس کی خوبصورت دختر دامن لٹکائے ہوئے اور اپنا داہنا ہاتھ کاندھے کے برابر اٹھائے ہوئے ہیں اور بائیں ہاتھ لٹکائے ہوئے ہاتھ میں کسی درخت کی ڈالی لئے ہوئے خانہ عطارد جنوبی خاکی سبز بعض کے نزدیک رنگ سیاہ وبال مشتری شرف عطارد ہبوط زہرہ مؤنث درجہ میں ہے سنبلہ برج خاکی ہے اور ستارہ اس کا عطارد ہے یہ ستارہ حضرت یونس پیغمبر علیہ السلام کا ہے جو کہ خراسان کی زمین پر چمکتا نظر آتا ہے کسی وقت ایران کی زمین پر بھی چمکتا ہے جو شخص ستارہ عطارد اور برج سنبلہ کی ساعت میں پیدا ہوگا۔ وہ نیک رو اور نیک خو ہوگا خوش طبیعت اور شیریں سخن دانا ہوگا لیکن طبع اس کی خشک ہوگی اس ستارہ والوں کو عورتوں کے سبب سے ملامت اور بدنامی ہوگی کبھی کبھی خواب میں بھی ڈر لیگا نظر بد سے زحمت اور تکلیف اٹھائے گا۔ دنوں میں سے اس کے واسطے بدھ کا دن اچھا اور مبارک ہوگا۔ اس ستارہ والا اگر بیوی کرنی چاہیے تو وہ ستارہ جدی یا سنبلہ والی ہو وہ کرے تو وہ موافق آئیگی۔ اور وہ عہد کو اس کے ساتھ وفا کریگی۔ لیکن اس ستارے والے کو دوستوں اور رفیقوں سے کوئی فائدہ نہ ہوگا وقت کے بادشاہوں سے روزی پائے گا۔ اور جو علم تا کے سے تعلق رکھتا ہوگا۔ وہ اس ستارہ والے کو بہتر ہوگا۔ اس ستارہ والا لوگوں کو کبھی کوئی دکھ اور تکلیف نہ دیگا در پشت اس ستارے والے کو تکلیف دے گا۔ اس کے سینہ پر ایک سیاہ رنگ کا خال یا تل ہوگا۔ جو کہ چار عورتیں نکاح کرنے کی دلالت کریگا جب اس کی عمر تیرہ سال کی ہوگی تو اس کا علم اچھا اور بلند پایہ کا ہوگا لیکن اس ستارہ والا خوردست ہوگا جس کسی کے ساتھ وہ نیکی کریگا۔ اس سے وہ برائی دیکھے گا۔ اس طالع والے کو کچھ خطرہ بھی ہوگا۔ اس کے بہن بھائیوں کا خانہ عقرب ہوگا۔ ان سے اس کو کوئی نفع نہ ہوگا۔ اس کے ماں باپ کا خانہ قوس ہوگا۔ ماں باپ اس پر مہربان ہونگے بیماری اس طالع والے کو جادو سے ہوگی جسم اس کا بھاری ہوگا۔ اگر اس ستارہ والا پانی کم پیئے تو اس کے واسطے اچھا ہوگا اور اس کے دشمنوں کا خانہ جدی کا ہوگا گواہی اور بہت دشمنوں کے دیتا ہے لیکن بعد میں فتح کا خانہ اسد ہوگا۔ دشمن اس پر فتح نہ پا سکیں گے اس ستارہ والے کی نحوست کی مدت دو سال سے چار سال تک کی ہوگی جب اس خطرہ سے گذرے گا تو نوای سال کی عمر پائے گا۔

**برج سنبلہ نسائی:**۔ جو عورت طالع برج سنبلہ میں پیدا ہوگی وہ نیک رو اور نیک خو ہوگی اپنوں اور دوستوں سے فائدہ کوئی نہ پائیگی دوست بہت سے رکھے گی لیکن وفا کسی سے بھی نہ دیکھے گی حریص محبت بہت ہوگی عشق کی طالب ہو کر وطن سے بھی مسافری اختیار کریگی اور بدنامی بھی بہت اٹھائے گی لیکن اپنی بات سے کبھی باز نہ آئے گی اگر اس عورت کا پہلا شوہر اس کو طلاق دے گا یا مر جائے گا تو دوسرا نکاح بھی ضرور کریگی لوگ اس ستارہ والی عورت کے واسطے جادو بھی کریں گے اور وہ جادو بھی اس عورت پر بہت ہی جلد اثر کرینگے اور خواب میں ڈرا کرے گی کیونکہ اس عورت کے واسطے یہ طالع اور ستارہ

ضعیف ہو گا۔ اس عورت کو چاہیئے کہ دیو نامہ سنبلہ کے تعویذ کو اپنے پاس رکھے دنوں میں سے اس کو جمعرات کا دن اچھا ہے اور نیک ہو گا اس روز جو طلب کرے وہ پائے گی اس عورت کی طبیعت گرم اور خشک ہو گی اس کو چاہیئے کہ کشنیز بنا کر استعمال کیا کرے شکم اور سینہ کے درد سے وہ بیماری اٹھائیگی اور دیو پری کے سائے سے بھی اس کو تکلیف ہو گی نظر لگنے سے بھی اس کو خطرہ ہو گا اس کے طالع کی نحوست کی مدت پانچ سال سے نو سال اور بیس سال تک ہو گی جس وقت اس خطرہ سے گذریگی تو عمر اُس کی ستر سال ہوگی

**بیمار نامہ:** دیو نامہ سنبلہ کو حضرت مہتر سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ دیو نامہ سنبلہ کو اسی وقت حاضر کیا جائے تو اُسی وقت نفر دیو نامہ سنبلہ کو خدمت میں لائے حضرت سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ اے ملعون تیرا نام کیا ہے اور تیرے رہنے کی کونسی جگہ ہے دیو نامہ سنبلہ نے عرض کی کہ یا رسول اللہ میرا نام اہرمن ہے جگہ میری چورستہ ہے اور پرانی دیواروں اور سیاہ گھوڑوں کے طویلوں درختوں کے سایہ اور دیواروں کے سایہ میں ہوتی ہے جو شخص مرد یا عورت بغیر نام اللہ کے ان جگہوں سے گذرتا ہوا میری نظر میں پڑ جائے تو اس کو میں تکلیف پہنچاتا ہوں میری تکلیف کی یہ علامت ہو گی کہ وہ خواب میں اکثر کانپے گا پریشان خوابیں دیکھے گا سر کو درد ہو گا سینہ و پشت میں بھی درد ہو گا حضرت مہتر سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ اے ملعون پھر اس بیمار کا علاج کیا ہے دیو نے عرض خدمت کی کہ یا رسول اللہ ایک گوسفند سرخ یا مرغ سرخ کو لیکر اس کے خون سے یہ تعویذ لکھ کر ایک گلے کے واسطے اور تین دھونی کے واسطے دیں اور سندروس اور عود کی دھونی بھی دیں پانچ نئے چراغ تیل ڈال کر کسی بزرگ کی قبر پر جلادیں اور دو جھنڈے ایک سبز اور ایک سیاہ رنگ کے کسی بزرگ کی قبر پر لگا دیں ایک سیر آٹا گندم اور ایک سیر نمک عنبر تین ماشہ صندل چھ ماشہ اور سوا گز کپڑا سفید صدقہ بھی دیوے اور یہ تعویذ لکھ کر دیدیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ربنا لا تزغ قلوبنا بعد اذ ھدیتنا وھب لنا من لدنک رحمۃ انک انت الوھاب وان یکاد الذین کفروا لیزلقونک بابصارھم لما سمعوا الذکر ویقولون انہ لمجنون ط وما ھو الا ذکر للعالمین ہ وبحق اھیا اشراھیا ساقیا وھو ارحم الراحمین یا کریم یا کریم :۔ فتیلہ دھونی۔

| | |
|---|---|
| ۲۱۶۹۹۱۷ لم ۱۱۲ ۵۵۹۹ ا ۵۱۵۱۱ ۹۹ ۶ ع قد ابلیس لعین | رالم ط ۱۱۱۴م ۱۱۶ د ۱۱۹۹ھ ۱۱۱ ۱۱ ۱۱ ۱ د ۱ شداد العین |

**بُرج میزان تلا راس:** بُرج تلا ماہ کاتک کو کہتے ہیں اس کا موکل عطکائیل ہے اور اس کے حروف ت۔ ط ہیں۔ ترازو کی صورت میں ہے خانہ ستارہ زہرہ عربی، بادی رنگ سفید اور وبال مریخ زحل ہبوط آفتاب مذکر منقلب ہے یہ ستارہ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے جو کہ عرب کی زمین پر چمکتا ہے بعض اوقات کرمان کی زمین پر چمکتا نظر آتا ہے جو شخص اس ستارہ زہرہ اور برج میزان کی ساعت میں ہو گا وہ نیک رو اور نیک خو ہو گا جب اس شخص کی عمر تیس سال سے گذریگی بزرگ بالا زجوانمرد ہو گا۔ طبیعت کا گرم ہو گا۔ حرام کاموں سے پرہیز کریگا اور نماز پڑھنے کا عادی ہو گا۔ عابد زاہد متقی اور پرہیزگار ہو گا جوانمرد نیکوکار اور فراخ روزی والا ہو گا۔ جمعرات اور جمعہ کے دن اس کے لئے نیک اور مبارک ہونگے۔ جو کام ان

دنوں میں کرے گا وہ سود مند اور فائدہ والے ہونگے اس برج والے کو بلغم اور صفراوی بیماری ہوگی بزرگوں کی مجلس سے اس کو کچھ حاصل نہ ہوگا۔ اس ستارہ والے کو اپنی عمر میں سخت بیماری آئے گی اگر برج میزان والا شادی کرنی چاہیئے تو قوس کے طالع برج والی عورت کرے اس کو موافق اور وفا کرنے والی ہوگی اس کو درد گردن و پشت بہت ہوا کریگی اور اس طالع والے کے سینہ پر ایک رنگ سیاہ کا خال یعنی تلہ ہوگا جو کہ اس کی نیک بختی کی علامت ظاہر کریگا اس طالع والے آدمی چار عورتیں نکاح میں لائیں گے۔ اس کو بغیر تعویذ و لوح نامہ میزان کے نہیں رہنا چاہیئے اور اس طالع کا آدمی اپنی موت سے پہلے بہت دولت اور مال پائے گا یہ شخص صاحب اولاد ہوگا۔ اور اولاد میں سے ان کے ناموں میں حسنؑ اور حسینؑ ضرور نام رکھے گا اس کے فرزندوں کے طالع کا خانہ ہوگا یہ شخص جو کام کریگا اس کام سے خوشحال ہوگا کیونکہ وہ کام اس کے حسب خواہ ہوگا۔ اس کے ماں باپ کا طالع جدی ہوگا ان سے وراثت پائے گا۔ اخیر عمر اس شخص کا نیک ہوگا۔ اس کے ہاتھ میں برکت ہوگی فرزندوں اس کے کا خانہ دلو ہوگا اولاد اس کی ننگ ولنگ اور بے دھڑکہ ہوگی اس کی اولاد کو بھی دولت بہت ملے گی اس کی موت سفر میں ہوگی اس لئے اس کو سفر قبلہ و کعبہ کی طرف عموماً کرنا چاہیئے مبارک ہوگا۔ اس کی اُمید کا خانہ اسد ہوگا جو اُمید دل میں رکھتا ہوگا وہ بہت جلد اس کی پوری ہو جایا کریگی اور اس کے دشمنوں کا خانہ سنبلہ ہوگا۔ دشمن اس کے بہت ہونگے لیکن سب دشمنوں پر فتح پائیگا۔ ایک چھوٹے قد کے آدمی سے اس کو خوف و ہراس کرنا چاہیئے جو کہ اس کے کسی قبیلہ سے ہوگا۔ وہ اس پر اپنے وار کریگا۔ اس کی نحوست کی مدت پانچ سال یا سات سال یا بتیس سال کی ہوگی جب اس خطرہ سے گذریگا نوے سال کی عمر پائیگا۔

**برج نسائی:** جو عورت طالع برج میزان اور ساعت خانہ زہرہ میں پیدا ہوگی وہ نیک رُو اور خلیق ہوگی اس عورت کے سینہ یا ناف یا ہاتھ پر ایک سیاہ رنگ کا خال تِل یا کوئی اور تِل بنے ہونگے جو کہ اس کو صاحب اولاد ہونے کی دلالت کریں گے اس ستارہ والی عورت رحمدل اور محبت والی ہوگی اس کی آنکھ پر کسی قسم کا داغ یا نشان بھی ہوگا۔ اگر اس عورت کے ہاتھ سے کوئی چیز جاتی رہیگی تو اس چیز کا بہت غم کریگی بلکہ دل کے چوروں اور قزاقوں سے ہمیشہ مغموم رہا کریگی کیونکہ دل فوراً ہی دے دیا کریگی اور اس کے دل دینے کی وجہ سے اس کے دشمن بہت ہونگے اور ان دشمنوں کے قابو میں بھی آجایا کریگی۔ اس عورت کے واسطے دنوں میں سے جمعرات و جمعہ کے دن ہی مبارک ہونگے غیر یں سخن اور دل کے لبھانے والی مجلس کا سنگار ہوگی لیکن ورد یا ستخوان سے بھی نالاں رہا کریگی فرزند اس عورت کے خوش نصیب ہونگے جن کی وجہ سے خوشی اور راحت دیکھے گی لیکن وعدہ کو اور کام کو بھول جانے والی ہوگی اس کے وجود میں بلوی کی وجہ سے تکلیف ہوگی یعنی پیٹ میں شکایت ہوا کریگی اس عورت کو چاہیئے کہ بغیر تعویذ و لوح نامہ میزان کے نہ رہے اس کے طالع نحوست کی مدت دو سال اور سولاں سال تک ہے جب ان خطروں سے گذریگی اور عمر اس کی اسی سال ہوگی ؛

**بیمار نامہ :** ۔ لوح نامہ طالع میزان کو حضرت سلیمان علیہ السلام نے طلب کیا کہ فوراً اس کو حاضر خدمت میں لاؤ چنانچہ

لفرنامہ میزان کو حضرت کی خدمت میں لائے حضرت سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ اے ملعون تیرا نام کیا ہے اور تیرا مقام رہنے کا کہاں ہے سو دیو نے خدمت میں عرض کیا کہ یا رسول اللہ میرا نام برجان ہے اور مقام بانی سوال اور تاریک خانہ میں ہوتا ہے جو مرد یا عورت بغیر نام اللہ تعالیٰ کے میری جگہ سے گذریگا اور بغیر تعویذ دیو نامہ میزان کے ہوگا میں اس کو تکلیف دوں گا اور میری تکلیف کی یہ علامت ہوگی بیمار کے سر کو درد ہوگا درد قولنج اور درد شکم اور درد ہفت اندام بھی ہوگی منہ اس بیمار کا بھاری ہوگا اور ڈرے گا اس کو طرح طرح کی ڈراونی شکلیں اور آوازیں دکھائی اور سنائی دیں گی اس علامت سے بیمار اکوار بادبد کو ہوگا یہ علامتیں جو خدمت میں بیان کی گئی ہیں اگر بیمار پر یہ واقع ہوئیں تو اس کی آفت دیو یا پری کی ہوگی حضرت سلیمانؑ نے فرمایا کہ اے ملعون پھر علاج کیا ہوگا دیو نے عرض کی کہ یا رسول اللہ گوسفند سفید یا مرغ سفید کے خون سے یہ تعویذ دیو نامہ میزان کے لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دیو سات روز دھونی کے لئے فتیلے دیں سات ہی تعویذ پینے کے واسطے دیں صدقہ دو جھنڈے سبز رنگ کے کسی بزرگ کی قبر پر چڑھاویں ایک چراغ بالکل نیا اس میں تیل ڈال کر کسی بزرگ کے مزار پر روشن کریں سوا دو گز کپڑا سبز رنگ کا اور دو سیر آٹا صدقہ دیں تعویذ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اهیا اشراهیا ساقیا بحق لا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ط- فتیلہ دھونی۔

۵۵٦۱۱۵۱۱٦۱۱۵۱۱۱۵۱۱۵۵۱٧۵۱۴۵۱۵٦۵٧٦۱۱۱آط۱۱۳۱ ٧٦۹ ۱۱۱۱۹٧۴۲۹۱۱۱۱ط۱۱۱ مزدولعین

**بُرج عقرب برچھک راس**:- ہندی میں برچھک مگھر کے مہینے کو کہتے ہیں یہ بچھو کی صورت سے مشابہ ہے اس کا مؤکل میکائیل اور حروف ل، ن، ت، ظ، ض، ز، د ہیں خانہ ستارہ اس کا مریخ ہے شمالی آبی سرخ رنگ اور وبال زہرہ ہبوط قمر، مؤنث ثابت ہے یہ طالع بُرج اور ستارہ حضرت ہودؑ کا ہے جو کہ ترکستان کی زمین پر چمکتا ہوا نظر آتا ہے جو شخص اس طالع برج اور ساعت ستارہ میں پیدا ہوگا وہ نیک رو اور نیک خو، خندہ پیشانی والا خوش طبع موزوں طبیعت ہوگا اور لوگوں کو آپس میں ملانے والا ہوگا۔ لیکن کینہ کو دل میں خوب نگاہ رکھے گا بے باک بے رحم اور تیز کام کرنیوالا ہوگا بھائیوں اور خویشوں کی طرف سے اس کے نصیب بلند ہونگے لیکن اس طالع کا لوگوں کے ساتھ دھوکا کریگا اور غداری سے کام لیا کرے گا دو مرتبہ نکاح ضرور کریگا اس کے لئے بدھ کا دن نیک ہوگا۔ اس طالع والے کو بیوی عقرب یا سرطان کے طالع والی کرنی چاہیئے کیونکہ اس طالع والا آدمی دولتمند ہوگا۔ مگر جادو ٹونے سے اس کو خطرہ ہوگا بغیر تعویذ دیو نامہ عقرب کے نہیں رہنا چاہیئے اس کے سینہ پر ایک خال سیاہ رنگ کا تلولہ ہوگا جو کہ حج کرنے کی گواہی دیگا لیکن بدنصیب ہوگا جس کے ساتھ نیکی کریگا اس سے برائی دیکھے گا اس شخص کے مال کا خانہ طالع قوس کا ہوگا جو کہ اس کو سوداگری کی وجہ سے ہاتھ آئیگا۔ اس کی بیماری کا خانہ حمل ہوگا کبھی کبھی اس

شخص کو درد گردن پاؤں اور شکم میں پیدا ہوگا۔ مزاج اس کا سرد ہوگا۔ وقت کے امیروں اور بادشاہوں کے آگے اس کی عزت و اقارت ہوگی اس کو امید دلائے والا طالع کا خانہ سنبلہ ہوگا جو کہ اس کی سب امیدیں پوری ہونے کی علامت ہوگی اس کے دشمنوں کا خانہ میزان کا ہوگا دشمن اس کے بہت ہونگے لیکن اس پر فتح نہ پا سکیں گے اس کے نحوست کی مدت چار سال پانچ سال یا تیرہ سال یا چھبیس سال تک ہوگی جب اس خطرے سے گذر یگا اسی سال عمر پائے گا۔

**برج نسائی:۔** جو عورت طالع برج عقرب اور ساعت خانہ ستارہ مریخ میں پیدا ہوگی وہ نیک رو اور نیک خو ہوگی۔ حاضر جواب عقلمند بھی ہوگی اس کی پیشانی پر خال سیاہ رنگ کے تلے ہونگے یہ علامت اس عورت کی نیک بختی کی اور دولتمند ہونے کی ہوگی محبت میں غرق ہونے والی ہوگی عشق کی منزل میں سر دھڑ کی بازی کھیلے گی لیکن دوستوں اور محبوبوں سے کوئی فائدہ نہ دیکھے گی پہلی منزل میں خوش نصیب ہوگی آخر کار انجام بے وفائی کا دیکھے گی اور جادو ٹونے کے باعث بیمار بھی ہوا کریگی۔ اس کے ہاں فرزند بھی ہونگے۔ لیکن لوگوں کی غیبت کرنا جھوٹ بولنا اس طالع والی عورت کا شیوہ ہوگا۔ زندگی اس عورت کی درمیانی ہوگی طبیعت اس کی سرد ہوگی اس واسطے اس عورت کو لونگ اور کبیبہ ملا کر کھانا کچھ فائدہ دیں گے درد دل اور درد پہلو سے تکلیف اٹھائیگی اگر رات کو سوتے وقت دارچینی کھا لیا کرے تو قدرے صحت رہا کریگی بغیر تعویذ دیو نامہ عقرب کے بھی نہ رہے اپنے پاس تعویذ ضرور رکھے اور اس کے طالع کی نحوست کی مدت چار سال سے تئیس سال تک ہوگی جب اس خطرہ سے گذرے گی تو نوے سال کی عمر پائے گی ۔

**بیماری کا نام مالک:۔** دیو نامہ عقرب کو حضرت مہتر سلیمانؑ نے فرمایا کہ حاضر خدمت میں لاؤ۔ تو اسی وقت لفر دیو نامہ عقرب کو خدمت میں لائے حضرت سلیمانؑ نے فرمایا کہ اے ملعون تیرا نام کیا ہے اور مقام رہنے کا کہاں ہے دیو نامہ عقرب نے عرض کی کہ یا رسول اللہ میرا نام اوہام ہے اور میرے رہنے کی جگہ شہر دوال۔ دیوار اور درختوں کے نیچے ہے جو شخص بغیر نام اللہ تعالیٰ کے میری جگہ سے گذرے گا جس کے پاس تعویذ دیو نامہ عقرب نہ ہوگا میں اس کو تکلیف دیا کروں گا میری تکلیف کی علامت یہ ہے کہ اس مرد یا عورت کے ہاتھ سست ہو جاویں گے اور پہلیاں درد کریں گی اس تکلیف سے مرد یا عورت جمعہ یا منگل کے روز بیمار ہونگے اور ان دنوں میں بیماری کی تکلیف زیادہ ہوا کریگی۔ اگر یہ علامت ہو تو یقین کر لیویں کہ آفت دیو کی وجہ سے ان کو تکلیف ہوگی حضرت مہتر سلیمانؑ نے فرمایا کہ اے ملعون ان بیماروں کا علاج کیا ہوگا دیو نے عرض کی کہ یا رسول اللہ ایک کپڑا سوا تین گز سفید رنگ کا دیوے چار سیر آٹا یا گندم صدقہ دیوے ایک گوسفند یا ایک مرغ کسی ایک رنگ کا لیکر اس کو ذبح کرکے اس کے خون سے یہ تعویذ لکھ کر بیمار کے گلے میں باندھے اور فتیلہ دھونی کے واسطے دیویں پینے کے واسطے تعویذ تازی سیاہی سے لکھ کر دیویں تعویذ لکھتے وقت خوشبو مریض کو بھی لگا دیں اور صاحب تعویذ بھی خوشبو عطریات جیسی لگا دے اور اپنے اور مریض کے عود یا صندل لوبان کی دھونی جلا دیں پھر تعویذ لکھیں اور مریض کو دیویں اللہ تعالیٰ کے فضل سے مریض کو تمام بلیات اور امراض سے شفا حاصل ہوگی ؛ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ واجعلنا من لدنک

ایدیھم سدًا و من خلفھم سدًا فاغشینٰھم فھم لا یبصرون ط وننزل من القرآن
ما ھو شفاءٌ و رحمۃ للمؤمنین ولا یزید الظٰلمین الا خسارا ط فتیلہ دھونی

اولم ۱۱۱ ۵۵۵ ۱۱ ۵ ۵ ۱۹ ۱۱ ۷ ۱۱۱ ۱۱ ۴ ۱۱ ۹ ۵ ۱ م ۱۱۱ ۶ ۱۱ الم ۵ ۷ ۱ ۵ ۱۱ ۴ ۱۱ ۵ ۷ ۱۱۱ لم قارون لعبین

**برج قوس دھن راس:**- یہ برج قوس ہندی میں دھن راس ماہ پوہ کو کہتے ہیں اس کی شکل ایسی ہے جیسے ایک مرد ہاتھ میں تیر و کمان پکڑے ہوئے ہے خانہ ستارہ اس کا مشتری ہے مشرقی آتشی رنگ زرد ہے وبال عطارد شرف ہبوط راس مذکر وجہ دین اس کا موکل صلصائیل ہے حروف اس کا ح خ ہے اور یہ برج طالع اور خانہ ستارہ حضرت یعقوبؑ کا ہے جو کہ لعبد او شریف کی زمین پر چمکتا ہوا نظر آتا ہے جو شخص اس طالع برج اور ساعت ستارہ میں پیدا ہوگا وہ نیک رو اور نیک خو ہوگا۔ اس طالع والے آدمی عقلمند اور بزرگی والے ہوتے ہیں دلیر اور بادیانت اور طالب عقبیٰ ہوگا عاشق اللہ کا ہوگا اس طالع والا اپنی عزیز عمر میں حج مبارک سے مستفیض ہوگا۔ اور حضور پُرنور سرور کائنات حضرت محمد رسول اللہ صلعم کو خواب میں دیکھیگا اس طالع کے واسطے سفر بطرف مشرق نیک ہوگا لیکن اس کے دشمن بہت ہونگے جو کہ اپنے ظلم سے اس طالع والے کو حیران کرتے رہیں گے اپنی بیوی کی وجہ سے نیک نصیب والا ہوگا عمارتوں کے بنانے کا کامل حریص ہوگا اپنی قوم کا سردار امیر ہوگا اس کو عورت طالع قوس یا حمل والی کرنی چاہیئے تاکہ اس کی عمر کا ساتھ اچھا ہو وہ ہی اس کو موافق بھی آئے گی ترشی اشیاء سے پرہیز کریگا۔ اس طالع والے کے بازو یا ناف یا پیشانی پر ایک خال سیاہ رنگ کا تلولہ ہوگا جو اس کے دولتمند ہونے کی علامت ہوگی لوگوں کی نظروں میں عزت والا ہوگا۔ اس طالع والا علم کا بہت شائق ہوگا اور علم اس کے نصیب بھی ہوگا اگر کوئی نیا کام اس طالع والا کرنا چاہے تو ہر مہینہ کے شروع میں کرے گا۔ وہ اس کے لیے بہتر ہوگا اس کے بھائیوں اور خویشوں کا طالع کا خانہ جدی ہوگا اس سے پہلے موت کا شکار ہونگے۔ ان کی وراثت اس کے ہاتھ آئے گی جس کی وجہ سے خوش ہوگا۔ اس کی بیماری کا خانہ ثور ہوگا دانتوں کے درد اور سر کے درد کی وجہ سے تکلیف اٹھائے گا چار عورتوں سے نکاح کریگا ان میں سے ایک عورت سے بہت دولت پائے گا اس کی موت کا خانہ سرطان کا ہوگا۔ تیرہ ماہ میں جدا ہونے کا خطرہ ہوگا۔ اس طالع والا کو نظر بد سے اور سایہ دیو پری سے بھی خطرہ ہوگا۔ اس کو چاہیئے کہ بغیر تعویذ لوح نامہ قوس کے نہ رہے اور اس کے طالع نحوست کی مدت ۲ سال یا بارہ سال سے بیس سال تک ہوگی جب اس خطرہ سے گذریگا تو اسی سال کی عمر پائے گا۔

**برج نسائی:**- جو عورت اس ستارہ میں پیدا ہوگی نیک اور رحمدل اور محبت والی مہربان ہوگی اس کے فرزند بہت ہونگے

کبھی کبھی اس کو درد معدہ سے تکلیف پہنچے گی اس کے حق میں لوگ جادو بہت کریں گے جو کہ جلدی اثر کرینگے اس عورت کو تیز رنگ کا کپڑا اچھا رہیگا تین شوہروں کی میراث کھائے گی اس کا دل عشق سے خالی نہ رہے گا جمعرات کا دن اس کو اچھا رہے گا اگر نیا چاند دیکھے تو اپنے فرزند کو دیکھے طبع اس کی گرم ہوگی دارو معتدل مفید ہوگا سیاہ سُرخ رنگ کا کپڑا اچھا ہوگا پہلے شوہر سے ناامید ہوگی تو دُوسرا خاوند ضرور کریگی اس طالع کی نحوست کی مدت ایک سال یا سات سال یا بارہ سال کی ہوگی جب اس خطرہ سے گذریگی تو ... سال کی عمر ہوگی

**بیماری نامہ طالع قوس** :- دیو نامہ طالع قوس کو مہتر سلیمانؑ نے پوچھا کہ اے ملعون تیرا نام کیا ہے اور کہاں رہتا ہے دیو نے کہا یارسول اللہ میرا نام جاہلیت ہے اور میری جگہ آب رواں پر ہے جو شخص اس مقام سے گذرے گا اور خدا تعالیٰ کا نام زبان پر نہ لائے میں اس کو ضرر پہنچاتا ہوں میری آفت کی علامت یہ ہے کہ سر میں اور پہلو میں درد اور پیٹھ بھاری ہوگی مخالف ہوا شکم میں پیدا ہوگی مہتر سلیمانؑ نے فرمایا کہ اس کا کچھ علاج کیا ہے دیو نے کہا یارسول اللہ گوسفند یا مرغ سرخ کو ذبح کرکے اس کے خون سے یہ تعویذ لکھے اور دو سیر آٹا آدھ سیر نمک سوا گز کپڑا پانچ چھٹانک روغن زرد صدقہ دے اور مشک کی دھونی دے یہ تعویذ مریض کی گردن میں باندھیں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تمام بلاؤں سے خلاصی پائیگا تعویذ گلے کا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یا والی الوالی یا کاشف و لعیطا فالوالی یا واصف عن بحق محمد مصطفیٰؐ اشفنی شفائک بحق توراۃ و زبور و انجیل و فرقان العظیم ط فتیلہ دھونی

ع ۷۱۷۱۱۱۱۱۷۱۱۹۷۱۷۹۲۱۱ ط و ہ د د ا ع ا ط ا ب ج د و ۱۹۱ د ھے ابو جہل لعین

**برج جدی مکر اس** :- برج جدی فارسی ہندی مکراس ماگھ کے مہینے کو کہتے ہیں اس کا ستارہ زحل جنوبی خاکی سیاہ بال قمر شرف مریخ ہبوط مشتری مؤنث منقلب مؤکل اس کا اسحاکاعیل ہے حرف س ش ث غ ہیں یہ ستارہ پیغمبر خدا حضرت یوسف علیہ السلام کا ہے جو کہ شام کی زمین پر چمکتا ہے جو شخص اس ستارہ میں پیدا ہو وہ نیک رو اور رنگ خوب اچھا ب امور خوش زندگی پرہیزگار ہوگا اور بادشاہوں سے بہرہ ور ہوگا برے کاموں اور حیلہ گری سے پرہیز کرنے والا زاہد اور متقی ہوگا جمعہ کا دن اس کو نیک ہوگا۔ اگر جمعہ کے روز سفر کریگا تو اس کو فائدہ دیگا اور پیغمبر علیہ السلام کو خواب میں دیکھیگا نظر بد لگنے سے اس کو خطرہ ہوگا طبیعت صفراوی کا ہوگا کبھی کبھی مال کی شکایت کریگا۔ کبھی فراخ دست اور کبھی تنگدست ہوگا۔ اور عورتیں بہت نکاح کریگا اور فرزندوں کے رنج دیکھے گا۔ اگر بزرگوں کے پاس جائے تو چاہیئے کہ دائیں ہاتھ کھڑا ہووے تاکہ مراد کو پہنچے اگر سفر جاتا ہو تو سوموار کے دن سفر کو جاوے تاکہ سفر اس کو مبارک ہو اگر نیا چاند دیکھے تو پانی پر نظر ڈالے اس کو مبارک ہوگا لیکن جس کسی سے نیکی کریگا اس سے برائی دیکھیگا کہ بغیر تعویذ کے نہ رہے اس کے طالع کی نحوست کی مدت دو سال اور سات سال اور چالیس سال تک ہوگی جب اس خطرہ سے گذریگا تو سو سال کی عمر ہوگی ؎

**بُرج نسائی:-** جو عورت طالع جدی کے ستارہ کے وقت پیدا ہو نیک رُو اور نیک خو ہو گی خوشبوؤں سے فائدہ اُٹھائیگی نیکی کو پسند کریگی اور صدقہ دینے والی اور بہت باتوں والی ہو گی اور فکر کرنے والی البتہ دانا ہو گی۔ لوگ اس سے بہت فائدہ اٹھائینگے اگر نیا چاند دیکھے تو چاہیئے کہ چاندی پر نظر ڈالے اس طالع والی عورت دو نکاح کریگی اور درد سے خالی نہ ہو گی بغیر تعویذ کے اس کو نہ رہنا چاہیئے طبع کی گرم ہو گی مزاج سرد ہو گا اگر کان کی درد ہو گی تو روغن بنفشہ کان میں ڈالے تاکہ درد سے آرام ہوئے صاحب طالع نظر اور آفت دیو پری سے خطرہ ہو گا۔ تعویذ دیو نامہ کا اپنے پاس رکھنا چاہیئے آخر خوش حیرانی دیکھے گا اس کے طالع کی نحوست کی مدت تین سال و نو سال ہو گی جب اس خطرہ سے گذرے گی تو اس کی عمر ستر سال کی ہو گی ۞

**بیمار نامہ:-** دیو نامہ جدی کی حضرت مہتر سلیمانؑ نے فرمایا کہ فوراً حاضر لاؤ اسی وقت نوکر دیو نامہ جدی کو حاضر خدمت لائے تو مہتر سلیمانؑ نے فرمایا کہ اے ملعون تیرا نام کیا ہے اور تیرا مقام رہنے کا کہاں ہے دیو نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ میرا نام ملجاہت ہے اور میرا مقام چورستہ اور ویرانہ مکانوں میں ہے جو مرد یا عورت میرے مقاموں سے بغیر ناموس اللہ تعالیٰ کے یا بغیر تعویذ کے گذرتا ہو میں اس کو تکلیف پہنچاتا ہوں اور میری تکلیف کی نشانی یہ ہو گی کہ بخار ہو گا۔ اور کبھی کبھی ڈرتا بھی ہو گا اور جسم میں لرزہ بھی ہو گا۔ اور اس کے دل کو بیقراری سی ہو گی اور کبھی کبھی بیماری میں شور کرتا ہو گا اور رات دن سر کو درد رہتا ہو گا حضرت مہتر سلیمانؑ نے فرمایا کہ پھر ایسے مریض کا علاج کیا ہونا چاہیئے۔ دیو نے عرض کی کہ یا رسول اللہ ایک گوسفند یا مرغ ایک رنگ کا لے کو ذبح کرکے اس کے خون سے یہ تعویذ لکھ کر مریض کے گلے میں باندھیں۔ اور دھونی کے واسطے بھی دیں اور پینے کے واسطے سیاہی سے لکھ کر دیویں اور ایک تعویذ خون سے لکھ کر تین کنوؤں کا پانی سات درختوں کے پتے لیکر اس تعویذ کو پانی میں ملا کر گرم کرکے بیمار کو غسل دیویں اور تین جھنڈے کسی بزرگ کے مزار پر چڑھا دیں اور تین چراغ نئے تیل کے بھر کر کسی بزرگ کی مزار پر جلا دیں صدقہ دو سیر آٹا اور ایک سیر نمک اور بیمار کے بدن کا کپڑا اوپر سے اور اس تعویذ کو لکھ کر مریض کے گلے میں باندھیں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بیمار کو صحت کامل ہو گی تعویذ یہ ہے + بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اھیا اشر اھیا و بحق کٓھٰیٰعٓصٓ و حٰمٓ عٓسٓقٓ و بحق لا الٰہ الا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ و بحق ھو اللّٰہ احد اللّٰہ الصمد ط لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد و بحق ولا حول ولا قوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم فتیلہ بصوفی

۱۱۴ ۱۴۵۰۵ ۴۱۹۱ ۸۱ ۸ ۱۸۱۱۱۵۵۵۱۱۱۶

ص ۱۱۹۶۷۷ ۱۵ ۲ ۱۱۱ ۹ ۷ ۵ ۱ ۶ ۹ ۵ ۸ ۵ ۷ ۵ ۵ ۷ ۱۱۱۱۱ ۷ ۵ ۵ ۴ ۱۱۱ ح ۱۶ ۱ ۵ ۱ ۱۱ ۶ ۱ او ۱۷ ط ابلیس لعین

**برج دلو کنبھ راس:-** برج دلو کو ہندی میں کنبھ کہتے ہیں یہ پھاگن کے مہینہ کا نام ہے اس کی صورت ایک مرد کی شکل

میں ہے جس طرح کہ ڈول ہاتھ میں لئے ہوئے ہے اور اس سے ٹیڑھا کر کے زمین پر گراتا ہوا نظر آتا ہے۔ خانہ زحل عزلی، بادی ننسوزنگ وبائی آفتاب مذکر ثابت اور اس کا موکل نازائیل ہے۔ حروف متعلقہ س ش ص ش ع ہے ہیں یہ ستارہ حضرت شعیب پیغمبر علیہ السلام کا ہے جو کہ ملک یمن کی زمین پر چمکتا ہے جو شخص اس ستارہ زحل کی ساعت اور طالع برج دلو کی ساعت میں پیدا ہوگا۔ وہ نیک رو اور نیک خو اور دراز عمر کا ہو گا لیکن آخر عمر میں حج سے مشرف ہوگا اور اپنے قریبیوں اور رشتہ داروں سے خوشی دیکھیگا اور رحمدل اور سچی بات کہنے والا ہوگا دنوں میں سے جمعرات کا دن اس کے واسطے نیک ہوگا۔ اگر اس طالع والا کسی بزرگ کے پاس جاوے تو دائیں طرف کھڑا ہو تاکہ اس کا مقصد دل حاصل بخیر ہو اور جس وقت نیا چاند دیکھے تو اپنی اولاد یعنی فرزندوں کو دیکھے اور وہ چاند اس طالع والے کو مبارک رہیگا سودا اور خشکی سے عمر عزیز میں بیماری آئے گی اور درد شقیقہ سے ہمیشہ نالاں اور تکلیف اٹھائے گا۔ اور خوشبودار اشیاء سے پرہیز کریگا بغیر دلو نامہ والے کے نہ رہے اور اس طالع والے کی نحوست کی مدت دو سے تو سال تک ہوگی۔ جب اس خطرہ سے گذرے گا۔ تو اسی سال کی عمر پائے گا۔

**برج نسائی** جو عورت طالع دلو اور ستارہ زحل میں پیدا ہوگی وہ نیک رو اور نیک خو اور دراز قد اور دراز بینی و تنگ دہان اور باریک مو چہرہ خوش رنگ اور بزرگ چشم ہوگی لیکن تین خاوندوں کی جان اوکھا یگی یعنی تین خاوندوں سے نکاح کریگی اس طالع والی عورت ہمیشہ درد شکم سے نالاں اور تکلیف میں رہے گی اور عشق سے خالی نہ رہے گی خوددار اور متکبر اور ہوائی دل والی ہوگی ایک جگہ دل کو نہ لگا سکے گی بلکہ عاشق لوگوں کے دیکھنے کی زیادہ مشتاق رہیگی اور فقیروں اور درویشوں کی خدمتگار اور بہت محبت کرنے والی ہوگی اور فتنہ کرنے کی بھی مشتاق ہوگی ابن الوقت بھی ہوگی اپنی عمر عشق و محبت رنگ کی آگ میں گذاریگی اور لوگ اس کے حق میں بہت جادو کرینگے وہ جادو اس پر بہت جلد اثر کریں گے اس عورت کو بغیر تعویذ دلو نامہ کے خالی نہ رہنا چاہئیے تاکہ تمام بلیات سے محفوظ رہے اور اس کو دنوں میں سے اتوار کا دن نیک اور اچھا رہے گا جو کام اتوار کو شروع کریگی وہ کام مبارک اور نیک ہوگا اس کو رنگین کپڑا اور پری اور نظر بد مرداں سے خطرہ ہوگا اس واسطے اس عورت کو سرخ رنگ کا کپڑا پہننا ضروری ہوگا۔ جب نیا چاند دیکھے تو اپنی جنس یعنی بدن کو دیکھے نیک ہوگا۔ اولاد اس کی دولتمند اور روزی والی ہوگی حتیٰ کہ گناہ سے بھی پرہیز کریگی نظر بد لگنے کا اس کو خطرہ بھی ہوگا اس کے طالع کی نحوست مدت چھ سال سے بیس سال تک ہوگی جب اس خطرہ سے گذریگی تو عمر ۸۰ سال کی پائیگی العلم عند اللہ و عند الناس

**بیمار نامہ:** یہ دلو نامہ ستارہ دلو کو حضرت مہتر سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ حاضر لاؤ چنانچہ نوکر اور غلام دلو نامہ دلو کو حاضر خدمت میں لائے حضرت مہتر سلیمانؑ نے فرمایا کہ اے ملعون تیرا نام کیا ہے اور تیرا مقام رہنے کا کہاں ہے دیو نے عرض کی کہ یا رسول اللہ میرا نام برجان ہے اور میرے رہنے کی جگہ چوراستہ یا ویرانہ جنگل یا مکان ویران میں ہے جو مرد یا عورت میری جگہ سے بغیر نام اللہ تعالیٰ کے یا بغیر تعویذ طالع نامہ دلو کے گذرتا ہوا نظر سے گذرے تو میں اس کو تکلیف دیتا ہوں اور میری تکلیف کی علامت یہ ہوگی کہ بخار ہوگا اور بخار میں کبھی کبھی ڈرتا ہوگا اور اس کے جسم میں لرزہ آتا ہوگا اور اس کے دل کو آرام نہیں آتا ہوگا اور کبھی کبھی شور بھی کرتا ہوگا۔ اور دل کو سوزش ہوگی اور قے کرنے کو جی آتا ہوگا دن اور رات سر کو درد اور بیقرار رہتا ہوگا حضرت مہتر سلیمانؑ نے فرمایا کہ اے ملعون پھر ایسے بیمار کا علاج کیا ہوگا دیو نے عرض کی کہ یا رسول اللہ کہ ایک گوسفند یک رنگ یا مرغ یک رنگ لے کر اس کو ذبح کر کے اس کے خون سے یہ تعویذ لکھ کر گلے میں باندھیں اور دھونی کے واسطے دیویں اور پینے کے واسطے سیاہی سے لکھ کر تعویذ دیویں صدقہ ڈیڑھ سیر آٹا اور پانچ سیر

ملک اور سودا گر کپڑا رنگ سرخ کا دیوے ایک چراغ بنا تیل ڈال کر کسی بزرگ کی قبر پر روشن کریں اور جھنڈے سبز بھی بزرگ کی مزار پر چڑھاویں اور یہ تعویذ لکھ کر دیویں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس بیمار کو کامل صحت ہوگی۔ تعویذ یہ ہے: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ بحق اھیا اشراھیا بحق توراۃ موسیٰ و زبور داؤد والانجیل عیسیٰ و فرقان العظیم حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فلیلہ دھولی۔

ع

د ۱۳۱ ۱۴۱ ۱۹۱ ۴۱ ۹۱۱ ۹۱۱۱ ۹ ۱۱۱ ۶ د ۹۷

ط

ص ۱۴۱۱ ۱۴ ۱۱۱ ۱۴ ۱۱ ۱۹۸ ۱۱۱ ۲۵۷ ۴ لم ۱۱۱ ۱۵ ۱۱ ۹ ۷ د ۹۹ ۱۹ ۱۱۱ ہاروت لعین

**برج حوت مین راس:** سفارسی میں حوت ہندی میں مین راس ماہ حیت کو کہتے ہیں شکل و صورت دو مچھلیوں کی آپس میں ملی ہوئی ہے خانہ ستارہ اس کا مشتری ہے شمالی آبی اور سرخ وبال و ہبوط عطارد شرف زہرہ مونث و جسد ین اس کا موکل فقرائیل ہے حروف متعلقہ ق ہے یہ برج حوت اور خانہ ستارہ مشتری درمیان پیغمبروں کے ہے جو شخص اس طالع میں پیدا ہوگا وہ نیک رو اور نیک خو ہوگا۔ اور پاکیزہ اندام کا ہوگا اور اہل علم کو دوست رکھے گا۔ اور اس طالع والا مذہبی ہوگا۔ اور خیرات و صدقہ دینے کی کوشش کریگا لیکن حرام خور اور بہت نقصان کرنے والا بھی ہوگا دروغ گوئی اور خیانت کرنا اس کا شیوہ ہوگا اور چوری رہزنی میں دلیر ہوگا۔ اس طالع والا اگر نکاح کرنا چاہے تو جمعرات کے روز کرے تو اس کو بہتر اور مناسب ہوگا اس کو سوداگری سے نفع ہوا کرے گا۔ اگر یہ نیا چاند دیکھے تو اپنے فرزند کو دیکھے تو مبارک ہوگا۔ اگر یہ لوگوں یا امیروں کے پاس جاوے تو دائیں طرف کھڑا ہو تو اس کو فائدہ مند ہوگا جب اس کی عمر تیس سال سے گذریگی تو عجب نہیں کہ قوم اپنی پر حکمرانی کرے اس طالع والے کو سفید کپڑا پہننا اچھا ہوگا۔ ممکن ہے کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی خواب میں دیکھے چاہیئے کہ تعویذ طالع نامہ حوت کو ہر وقت اپنے پاس رکھے اور اس طالع والے کو بیماری درد معدہ اور درد شکم کی ہوگی اور درد بلیہ بھی کبھی کبھی ہوا کریگا اور اس طالع والے کو آگ اور پانی سے پرہیز کرنی چاہیئے تاکہ آفت ناگہانی جیسا کہ دیو و پری کی نظر بد سے محفوظ رہے لیکن بغیر تعویذ کے اس کو نہیں رہنا چاہیئے اس کو عمر عزیز میں بیماری بہت دکھ دیا کریگی اس کے طالع کی نحوست کی مدت دو سال سے چالیس سال تک ہوگی۔ جب اس خطرہ سے گذر لیگا تو اس کی عمر ۸۰ سال کی ہوگی ؛ العلم عند اللہ و عند الناس ؛

**برج نسائی:** جو عورت طالع حوت اور ستارہ مشتری کی ساعت میں پیدا ہوگی۔ تو وہ کشادہ ابرو خوش خلق اور لہو و لعب میں مشغول رہنے والی اور کسی نہ کسی کو دوست رکھنے میں دریغ نہ کریگی اور نہ ہی کسی سے ڈریگی کیونکہ اس کا دل بھی عشق سے خالی نہ ہوگا۔ اس عورت کو بیماری شقیقہ کے درد کی ہوگی اور لوگ بھی اس کے عاشق ہونگے تو وہ عاشق لوگ اس کے واسطے بہت جادو کیا کرینگے ایک آدمی چھوٹے قد کا اور سبز رنگ ہے اس عورت کو خوف رکھنا چاہیئے کیونکہ یہ دل میں دشمنی رکھتا ہوگا۔ اور دنوں میں سے جمعرات کا دن اس کے واسطے نیک ہوگا۔ اگر نیا چاند دیکھے تو چاہیئے کہ قرآن شریف کی زیارت کیا کرے اس کو مبارک ہوا کریگا۔ اس طالع والی عورت کبھی ہاتھ سے خالی نہ ہوگی۔ پریشان خوابیں بہت دیکھا کریگی کام اور وعدہ بھول جانے والی ہوگی کیونکہ اس کے سر پر سایہ دیو پری کا ہوگا یقین رکھے کسی اہل اللہ

پڑا ور بغیر تعویذ طالع نامہ جوت کے نہ رہے اس کے طالع کی نحوست کی مدت چھ سال سے گیارہ سال تک ہوگی جب اس خطرہ سے گذریگی تو اس کی عمر بچانوے سال کی ہوگی۔

بیمار نامہ گیارہ :۔ مہتر حضرت سلیمانؑ نے فرمایا کہ حاضر لاؤ تو دیو کو اسی وقت دیو کو حاضر کرلائے حضرت سلیمانؑ نے فرمایا کہ اے ملعون تیرا نام ہے اور مقام کہاں ہے۔ دیو نے عرض کیا کہ یارسول اللہ میرا نام مہاکال ہے اور میرا مقام ویرانہ گھروں میں ہوتا ہے جو شخص میری جگہ سے بغیر تعویذ کے گذرے اور اللہ تعالیٰ کا نام زبان پر نہ لائے میں اس کو ضرر پہنچاتا ہوں میرے ضرر کی علامت یہ ہے کہ سر اور ہڈیوں میں درد پیدا ہوتا ہے اور بیہوش ہوجاتا ہے۔ مہتر سلیمانؑ نے فرمایا کہ اے ملعون اس کا علاج کیا ہے۔ دیو نے عرض کیا۔ کہ بکری سیاہ یا مرغ سیاہ کے خون سے یہ تعویذ لکھ کر مریض کی گردن پر باندھے اور عود عنبر جلائے اور ایک چراغ دو علم آب رواں پر رکھے اور دو گز کپڑا چار سیر غلہ اور ایک سیر نمک صدقہ دے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے صحت پائیگا۔ تعویذ گردن میں باندھنے کا یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ المالک الحق المبین لا اِلٰہ اِلّا انت العلی العظیم ؕ ماشاء اللہ کان وما لم یشاء یکن اعلم ان اللہ علیٰ کل شیءٍ قدیر ؕ اعلم ان محمدا عبدہٗ ورسولہٗ برحمتک یا ارحم الراحمین وبحق اھیا اشراھیا ؕ فتبلہٗ بعولی۔

۱۱۱۱ ۹ ۹ ۸ ۷ ۴ ۲ ۱ ۱۱ لو یلی ۱۱ البلیس لعین

# عورتوں کے صاحب اولاد نہ ہونے کی وجہ

ایک روز حضرت مہتر سلیمان علیہ السلام تخت پر جلوہ افروز تھے عقیمہ عورتوں نے جمع ہو کر عرض کیا کہ یا پیغمبر خدا ہمارے ہاں کیوں فرزند نہیں ہوتے حضرت سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ پریوں سے پوچھا جائے جب پریاں حاضر ہوئیں تو ان سے پوچھا گیا کہ عقیمہ عورتوں کے ہاں کیوں اولاد نہیں ہوتی۔ پریوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ عقیموں کی سات وجہ ہے جس وجہ سے ان کے ہاں حمل قرار نہیں پاتا اور اولاد نہیں ہوتی وہ سات وجوہات یہ ہیں :۔

پہلی وجہ :۔ کہ عورت کا رحم ٹیڑھا ہوتا ہے اس واسطے نطفہ اپنی جگہ پر نہیں رہتا۔

(۲) رحم میں ہوا بھری ہوتی ہے تخم کو اپنی جگہ کا راستہ نہیں ملتا۔

(۳) یہ کہ رحم کے منہ میں گوشت زیادہ ہونے کی وجہ سے رحم کا منہ بند ہوجاتا ہے۔ اس لئے تخم اندر نہیں جا سکتا۔

(۴) یہ کہ رحم میں کیڑے پڑے ہوتے ہیں۔ وہ تخم کو نگل جاتے ہیں۔

(۵) یہ کہ رحم میں گرمی ہوتی ہے۔ اس لئے خون میں رحم جل جاتا ہے۔ تخم اس لئے نہیں ٹھہرتا۔

(۶) یہ کہ تخم میں سردی ہوتی ہے۔ اس لئے تخم پختہ نہیں ہوتا۔

(۷) یہ کہ عورت کو آسیب دیو پری ہوتا ہے وہ تخم کو مارتا ہے۔

مہتر سلیمانؑ نے فرمایا۔ کس طرح معلوم ہوا۔ کہ کون سی علامت ہے پریوں نے عرض کیا۔ کہ جس وقت مرد عورت سے مجامعت کرتا ہے
اگر عورت کا سر درد کرے رحم پھر اٹھا ہوتا ہے اگر اس وقت منہ کانپے تو معلوم کرنا کہ ہوا ابھری ہوئی ہے۔ اگر اس وقت ہڈیاں درد
کریں تو معلوم کرنا چاہیئے کہ رحم میں گوشت زیادہ ہے اگر پاؤں کی پنڈلیاں درد کریں تو رحم میں کیڑے پڑے ہونگے۔ اگر کسی جگہ درد نہ ہو۔
تو دیو پری کا آسیب ہوگا۔

**علاج:** جب رحم کا منہ الٹا ہو تو دانہ بنیہ زہرہ مرغابی دونوں کو ایک جا گھسائیں اور شافہ بنا کر تین روز شافہ کریں اور
پھر خاوند سے ہمبستر ہو تو اولاد ہوگی۔

اور اگر رحم میں ہوا ابھری ہو۔ تو انگیزہ یعنی ہینگ خالص تلوں کے تیل کے ساتھ ملا کر حیض کے تین روز شافہ کریں۔ حاملہ ہوگی۔
اگر رحم کا گوشت زیادہ ہو۔ تو زیرہ سفید اور ہاتھی کے ناخن روغن زرد میں ملا کر بعد حیض کے تین روز شافہ کرے حاملہ ہو جائیگی
اگر رحم میں کیڑے پڑے ہوں تو صابن کا پانی اور سجی اور ہلیلہ بلیلہ کا حیض کے بعد تین دن تک شافہ کریں حاملہ ہوگی۔

اگر آسیب دیو پری کا ہو
تو یہ نقش لکھ کر مشک زعفران
سے عورت کی کمر میں باندھیں
انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔

۷۸۶

| ه ٧ | ۓ | ه | د | د | د |
|---|---|---|---|---|---|
| د | ٧ | د ه | ردپ | ب | و |
| ٧ | ت | ر ف | ساهی | ب | ت |
| و | ه | د دط | ع | ط | ٧ |

# عورتوں کے اٹھراء کا بیان

یہ لکھا ہے کہ حکیم بزرجمہر نے مرض اٹھرا کو اٹھائیس حروف تہجی پر عمل کیا ہے ہر ایک برج ستارہ راس درگ طالع اور
عمر کے حالات کا پتہ بتایا ہے۔ لیکن یہاں تفصیل کی ضرورت نہیں لہٰذا مختصر طور پر اٹھرا کے مفید تعویذات درج کئے جاتے ہیں۔ اگر
اس طریقے سے پتہ لینا مقصود ہو تو اس کا نام معہ اس کی والدہ کے نام اور مجموعہ اعداد کو ۱۲ پر تقسیم کرو اور اگر اعداد حاصل قسمت ایک
ہے تو اس کا برج حمل اگر دو رہیں تو ثور اگر تین ہوں تو جوزا۔ چار ہوں تو سرطان۔ پانچ ہوں تو اسد چھ ہوں تو سنبلہ
سات ہوں تو میزان آٹھ ہوں تو عقرب۔ نو ہوں تو قوس۔ دس ہوں تو جدی گیارہ ہوں تو دلو۔ بارہ یعنی باقی کچھ نہ بچے
تو حوت۔ پس اسی طرح برج نکال کر ستارہ راس درگ معلوم کرو پھر اس کے مطابق صدقہ خیرات نکالو اور اس برج کی ہمنام
کا صدقہ نکال کر تعویذ جو علمائے نجوم نے لکھے ہیں اس کے گلے پہناؤ۔ ہر ایک برج کا طریقہ مندرجہ ذیل ہے

حمل حمل کا ہمنام جلیل ہے جو درختوں کے نیچے یا حمام یا بیت الخلاء یا خانہ کنوئیں میں صاحب برج کا سر پکڑ لیتا ہے۔ آنکھوں
کے آگے اندھیرا خواب میں لرزہ تمام جسم کو تپ درد سے چھوڑتا ہے علاج گوسفند یا بزغالہ (بکرے) کے اس کا گوشت ایک جگہ ڈالیں بعد
اس کے اوپر قاتل گندم لعبہ خاک چورا اور چار چیزیں کر مٹکے میں ڈال کر طلیئے سے گرد کا منہ بند کر کے [illegible]
گاؤں کی حد میں دفن کر دیں اور اس کے اوپر پہنا کر کپڑے پہن کر منہ میں خیر [illegible] ڈال کر تعویذ مندرجہ ذیل گلے میں ڈالے اور
واپس آجائے مگر پھر کر نہ دیکھے۔ تعویذ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہ ھذا الکتاب الاسماء والحفظ والایات والمعقدسمات والایات العظام والایات المحیط الجمال والبہا والاحسن مہ لیضیگ فلاں بنت فلانہ اخطاب ومعاملات ایۃ الیوم یااللہ یااللہ یارحمٰن یارحمٰن یارحیم یارحیم اعیذ من شر ما خلق ومن شر غاسق اذا وقب ومن شر النفثٰت فی العقد ومن شر حاسد اذا حسد ط ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ہ

برج ثور کا بنام حنطوط ہے جس کی سکونت خانہ ویران یا سر آب ہے درد سر لگتا ہے۔ علاج:- مرغ یک رنگ ۵ سیر نخود سیاہ پانچ سیر ماش اور تین سیر نمک ایک چادر در بدل حسبتہ اللہ فقیر کو دیدو پھر خاک چورستہ پانی چار چار قدرے لیا کسی برتن میں رکھ کر دوسرے گاؤں کی زمین میں دفن کر دو بعدہ اس پر نہا کر عمل مذکور کرے تعویذ یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط یارحمٰن یااللہ اعیذ لعبدک فلانہ بنت فلانہ من شر حاسد اذا حسد بحق خاتم سلیمان ابن داؤد علیہ السلام یا حفیظ فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم ط

برج جوزا اس کا بنام النفیس ساکن گورستان یا کنارہ آب رواں یا سایہ درخت میں ہے علامت یہ ہے آنکھوں اور شکم میں درد رہتا ہے پریشان خوابی اور منہ میں پانی شروع ہوتا ہے علاج - ایک یا دو مرغ سیاہ پانچ گز کپڑا تین سیر آٹے کی روٹیاں روغن زرد میں تر کرکے دو سیر نمک محتاجوں کو دیں مسجد میں چراغ روشن کرے گل چنبہ گل صد برگ انار کا برگ مریض کے جسم پر مل کر مشرق کی طرف گرادیں بکری کا خون اور پانی لوتکی میں لے کر مریض کے سر پر پھرادیں اور زمین میں دفن کردیں اور عمل گذشتہ کرو تعویذ یہ ہے
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہ وکنت من الشٰھدین ط بسم اللہ الشافی بسم اللہ المعافی بسم اللہ الوافی بسم اللہ الذی لا یضر مع اسمہ شیء فی الارض وھو السمیع العلیم اعیذ لعبدک فلانۃ بنت فلانۃ من شر الوسواس الخناس الذی بحرمۃ النبی وآلہ اجمعین ط

برج سرطان بنام شغیعہ سکونت خانہ کہنہ یا گذرگاہ چہار بازار یا آب رواں درد سر پیٹ تپ لرزہ علاج صدقہ سے کرے برگ خربیہ تخم حیل خاک چورستہ ہلدی کپڑا اوڑھ کر دھونی دے او سفید مرغ بدن پر پھیرے اور غرب میں پھینکا دیں لعدہ کا عمل کرے تعویذ یہ ہے:-
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط بسم اللہ ملقی اللہ ولیقی اللہ ولیغلک من کل شیء دن کل انقہ لعو تک عاف وصاحب التعویذ بحق محمد والہ ومن شر حاسد اذا حسد ط م۔

برج اسد بنام حنظ مقام حمام یہ سایہ درخت آب رواں ہے لرزہ در خواب پریشانی درد سر و سینہ بلیجھ علاج. گوشت خام دیر پھیرے اور دیگر خیرات کرے اور مسجد میں چراغ روشن کرے بعدہ پاک کپڑا الحمد کر دے کے پہ ہلدی حرمل اور عیہ کی دھونی دے عمل تعویذ اول کرے۔ تعویذ یہ ہے:-
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط اعوذ صاحب کتابی وانزلنا بالحق علیک حبیبی اللہ والشمس والقمر حیقۃ الیک لا یحب العبد من المفسدین والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامرہ الا لہ الخلق والامر تبارک اللہ احسن الخالقین ط واللہ رب العالمین ط

سنبلہ برج بنام [illegible] بال ساکن چورستہ سایہ درخت خانہ کہنہ ہے [illegible]

علاج۔ صدقہ دے اور مسجد میں پانچ چراغ روشن کرے پھر گھر کی چڑیا ذبح کر کے بدن پر مل کر ایک حصہ (سر) مغرب میں پائیں مشرق میں (پائے چپ پہاڑ اور پائے راست میں) پھینکے اور تیسرے حصہ میں روغن کنجد ملا کر عمل مذکور کرے۔ تعویذ یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یا اللّٰہُ یا رحمٰن یا رحیم یا حی یا قیوم یا بدیع السمٰوٰت والارض یا ذوالجلال والاکرام عاف بصاحب التعویذ من کل عاف وعاتۃ والوح بحق محمد وآلہ اجمعین ومرضی البلا بحق یا سبوح یا قدوس ط

برج عقرب بنام اوہام مقام کنارہ نہر دوامی چھیرتا ہے مریضہ کو درد مفاصل درد دل علاج صدقہ وچار چراغ مسجد میں مشک کافور تخم حرمل کی دھونی برگ انار آم مشک ملا کر بدن پر مل کر برتن میں زمین میں دفن اور غسل کرو اور عمل مذکورہ تعویذ یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یا حی یا قیوم یا متین یا مبین یا ھو الاول والاخر وھو الظاھر والباطن وھو بکل شیءٍ علیم ط یا قیوم یا فلانۃ اعیذ فلانۃ لعبدک ابن فلانۃ من شر ما خلق ومن شر حاسدٍ اذا حسد ومن شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنۃ والناس ط

برج قوس بنام عجبین ہے نشان درد شکم ودرد اعضاء علاج صدقہ وخیرات وبکرہ عود صندل کافور برگ نیم نجاست مرغ اور خاک چورستہ کی دھونی دے کر عمل گذشتہ کر کے تعویذ پہنے:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یا حی یا قیوم یا ھو الاول والاخر والظاھر والباطن وھو بکل شیءٍ علیم ط یا حی یا قیوم یا خاف اعیذ لعبدک فلانۃ بنت فلانۃ من شر ما خلق ومن شر حاسدٍ اذا حسد ومن شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنۃ والناس ط

برج اسد بنام ملجائو نشان مریضہ کے کل اعضاء میں درد علاج صدقہ اور مسجد میں چراغ روشن کرے عود حرمل کافور صندل اور خاک چورستہ کی دھونی کر کے غسل کر کے تعویذ ہذا برتے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یا اللّٰہ یا اللّٰہ یا رحمٰن یا رحیم یا اھیا اشر اھیا بحق یا حی یا قیوم یا غیاث المستغیثین توکلت علی اللّٰہ الحی الذی لا یموت تتنزل من الملٰئکۃ بحق کھیعص بحق طٰہٰ ما انزلنا عاف بصاحب التعویذ من کل شر حاسدٍ اذا حسد ونتنزل من القراٰن ما ھو شفاء ورحمۃ للمؤمنین ط

برج دلو بنام طبقاروس نشان جسم بھاری اور شگفتگی علاج صدقہ دے مسجد میں چراغ جلائے دھونی اور تعویذ استعمال کرے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط جاء الحق انزلنا بالحق وننزل واللّٰہ من ورائھم محیط بل ھو قراٰن مجید فی لوح محفوظ کھیعص ذکر رحمۃ ربک عبدہ زکریا بحق طٰہٰ ما یبطرون وبحق فسیکفیکھم اللّٰہ وھو السمیع العلیم اعیذ لعبدک فلانۃ بنت فلانۃ صحت البدن بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام ط

برج حوت بنام قیقاروس ہے نشان مریضہ رنگ زرد نفرت طعام علاج صدقہ مسجد میں چراغ جلائے آب رواں میں غسل کرے گذشتہ عمل کرے اور باقی صدقہ کسی کو کھلائے۔ باقی عمل وہی تعویذ یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط رب السمٰوٰت والارض ما اذا الیتیم حی الملٰئکۃ واللّٰہ اعوذ بک من

مطیعاً بحق ھذہ الاسماء الاعظم المقتضی لنا حاجتنا کلھا بحق ھا ھا ھا ھو ھو ھو عرفانک فی الدنا ایب الذی کل شیء
القدر دیہ تقویہ یا رحمٰن یا سمائیل سامعاً مطیعاً ھذہ الاسماء الاعظم المقتضی لنا حاجاتنا بحق ھا ھا ھا ھو ھو
ھو و کل ھیم و غیم سیتجلی الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم ٭ یا قرائیل سامعاً مطیعاً بحق ھذہ الاسماء الاعظم
ان تقضی لنا حاجتنا کلھا بحق ھا ھا ھا ھو ھو ھو حفظ من جمیع آفات الشیاطین الامرہ بنبوتک یا محمد و بولایتک
یا علی ادرکنی یا علی ادرکنی یا علی ادرکنی الذی کل شیء قدیر بیتہ یا سرطائیل سامعاً مطیعاً ان اللہ علی کل شیء قدیر ٥
یا بالغیب اغثنی یا علی ادرکنی برحمتک یا ارحم الراحمین ٥ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٭ الم تر کیف
بحق یا جبرائیل فعل ربک بحق یا اسرافیل باصحٰب الفیل ٭ بحق یا کلکائیل الم یجعل کیدھم بحق یا میکائیل
فی تضلیل و ارسل علیھم بحق یا عزرائیل طیرا ابابیل بحق یا سمائیل ترمیھم بحق یا دردائیل بحجارۃ من
سجیل یا عنقائیل فجعلھم بحق یا مالک الملک کعصف ماکول احضر یا احضر یا احضر یا ایتھا المسخرات یا شمشائیل ٥

**دعائے نور:** اس دعا کو بعد نماز تہجد کے ایک ہزار بار پڑھنے سے سینہ کی روشنی ہوتی ہے اور سینہ نور سے منور ہوتا ہے بصارت باطنی حاصل ہوتی ہے چہرہ پر نور کے آثار نمودار ہوتے ہیں اور اس کا وظیفہ بعد نماز گیارہ بار کر لینے سے ہیبت مخلوق پر طاری ہو جاتی ہے
نماز صبح سنت و فرض کے درمیان تین بار پڑھنے سے دعا مستجاب ہوتی ہے۔ بعد نماز مغرب کے سات بار پڑھنے والا شر شیطان و دشمن اعداء
چوروں اور قزاقوں سے امان میں رہے گا دعا یہ ہے: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٭ اللھم یا نور تنورت بالنور والنور
فی نور نورک یا نور ٭ اللھم بارک علینا و ادفع عنا بلائنا یا دعوت لبیک وارحم الشفع لبیک واکرم لبیک
فاتق اللہ یبعث من فی القبور ٥ اللھم ارزقنا خیر الدارین مع القرب والاخلاص والاستقامۃ بلطفک وصلی اللہ
علی خیر خلقہ محمد و آلہ واصحابہ اجمعین ٭ وسلم تسلیماً کثیراً کثیراً برحمتک یا ارحم الراحمین ٥

**دعائے خضریہ:** منقول ہے کہ یہ دعا حضرت خضر علیہ السلام کی ہے جو کہ آپ ہر وقت پڑھتے ہیں اس دعا کے پڑھنے سے بہت فوائد ہوتے ہیں گناہوں کی معافی ہوتی ہے خضر علیہ السلام کی زیارت سے مشرف ہوتا ہے بارگاہ الٰہی میں اس کی مقبولیت ہوتی ہے سیف زبان ہوتا ہے۔
دعائے خضریہ یہ ہے: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٭ اللھم یا رجائی یا ھنائی یا عتاقی یا مدائی یا معاقی یا شفائی یا کمائی کفی
نجھی یا غفور یا غفور اغفر خطیئتی یا یعقوبن یا اللہ یا اللہ یا اللہ یا غفور یا غفور یا غفور یا غفور یا رحمٰن
یا رحمٰن یا رحمٰن یا رحیم یا رحیم یا رحیم یا کریم یا کریم یا کریم وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد و آلہ واصحابہ
اجمعین ٥ برحمتک یا ارحم الراحمین ٭

**دعائے کبیر:** اس دعائے کبیر کو بعد نماز تہجد کے اگر کوئی تین بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے جو حاجت طلب کریگا اللہ تعالیٰ وہ حاجت اس پڑھنے والے کی ضرور بطفیل اس دعا کبیر کے پوری کریگا اور بھی اس دعائے کبیر کے بہت سے فائدے ہیں جو پڑھنے سے معلوم ہونگے ٭
دعائے کبیر یہ ہے: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٭ یا حی حین لا حی فی دیمومۃ ملکہ و بقائہ یا حی یا قیوم
یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم یا مالک یوم الدین ٥ ایاک نعبد و ایاک نستعین یا حی یا قیوم یا اللہ یا رب لوامہ
ھولولو دھیون ، تسہ ین ، بیرین آنی ، پوہو ھکشا ، اقوام القوم ، مجواہیہ ، ملیکہ ، املیکہ ، آدابہ ،
امہانکہ ، یا اولیا ، اسمہ نگا ، مجموا منگا ، مشیکی حاوی ادیا امہو ، کلما سماوکا ، اسمین ، انجیبن ، کتانہ
بہاکہ ، مہابکہ ، ھیبہ حق فلہ ، سلکا لہ و سلحھل لہ ، حویکالہ ، بیدکہھا لہ ، و اجل مرایا مرایا ، ھمتا یا ، شایا
وکشتا و کنشکا و کشیکی یاد یاذلیہ ، یا و دیحی و اھیا و منتیا یا مرکتا ، شفیقہ ، کمھر ، کہ ھیمہ ھسمہ ، متہ

وَنَہٗ۔ کَتبہٗ۔ نَشتَنَہٗ۔ شَنیَتَہٗ۔ ھَینَہٗ۔ مُلطَہٗ۔ وَطَہٗ۔ وَلہیدٗ۔ حَیایَا۔ مَطَایَا۔ وَادِیٗ۔ یُوحَرِیٗ۔ کَیدِیٗ۔ کَبِیدِیٗ۔
فَشکَایَا۔ فَشکِیَایَہٗ۔ بَنطَایَہٗ۔ مَرتَکَا۔ شَمنَتِیٗ۔ بَمَاوِیٗ۔ بَمتَا۔ مَطتَا۔ مَعنَا۔ دِبُوکَعْ۔ اَخبُیتَہٗ۔ شَنکَہٗ۔ خَبُایٗ۔
حَرایَا۔ اَلرَاہٗ۔ اَلرَایَا۔ بَرٗ۔ بَرَایَا۔ مَرایَا۔ کَرایَا۔ شَمنَلِیٗ۔ قَہرٗ۔ قَبِیٗہٗ۔ شَمہیَا۔ وَارثَیَا۔ شَریَہٗ۔ جَرہٗ لَہٗ۔ وَمنکَا۔
خَرنکَا۔ عَزتکَا۔ بَملکِنکَا۔ مَہنَالَہٗ۔ دِیُوہٗ۔ دِبُنَا۔ شَنکَا۔ فَیکَشبُنَا۔ وَلَشبُنَا۔ مَربُنَا۔ عَمندکَارٗ۔ شَمنکَارٗ۔
کَمنکَارِ۔ فَشغَیلَنَہٗ۔ فَثلِیغمَہٗ۔ وَمَاطِلیٗ۔ کَافِیٗ۔ جُوبُنِیٗ۔ جُوبُنِی مَرُوثَا۔ شَبُوثَرابُنِیَا۔ مَقدٗ۔ سَاءَ۔ سَمَا۔ سَاھِیرٗ۔ یَا
ھَبنَہٗ۔ شَادِیٗ۔ بَمَادِیٗ۔ غَرَارُشَیٗ۔ اَیَا۔ شَابَہٗ۔ ھَابَہٗ۔ دِیُوا۔ بَربَا۔ ظَفبُکَرا۔ حَوَا۔ کَفبُشَا۔ قَمطُوثَا۔ بَرحمَتِکَ یَا اَرحَمَ الرّاحِمِینَ ٥

**ختم شریف قادریہ غوثیہ کبیر:۔** درود شریف ۱۱۱ بار) کلمہ تمجید ۱۱۱ بار) حسبی ربی ۱۱۱ بار شیئاً للہ یا حضرت سلطان شیخ سید عبد القادر جیلانی المدد۔ سورۂ یٰس معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سورہ الم نشرح لک معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۴۱ بار۔ یا باقی انت الباقی ۱۱۱ بار یا حضرت شاہ محی الدین مشکل کشا بالخیر (۱۱۱ بار) یا غوث اغثنا باذن اللہ (۱۱۱) بار سہل منسہل یا الٰہی کل صعب بحرمت سید الابرار (۱۱۱ بار) امداد کن امداد کن از بند غم آزاد کن در دین و دنیا شاد کن یا شیخ عبد القادر (۱۱۱ بار) مشکلات بے عدد دارم بیا۔ شیئاً للہ غوث اعظم پیر ما۔ درود شریف (۱۱۱ بار) افضل الذکر لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ (۱۱۱) بار پھر صلی اللہ علیک یا رسول اللہ وسلم علیک یا حبیب اللہ ایک بار۔ پھر اپنی اپنی حاجات بدرگاہ قاضی الحاجات پیش کریں ؛

**ختم شریف صغیر قادریہ غوثیہ:۔** درود شریف ۱۱۱ بار الحمد شریف معہ بسم اللہ شریف ۱۱۱ بار آیت الکرسی ھو العلی العظیم تک (۱۱۱) بار سورۂ اخلاص ۱۱۱ بار سورۂ فلق ۱۱۱ بار سورۂ والناس ۱۱۱ بار ذکر نفی اثبات ۵ ہ بار استغفار ۱۱۱ بار درود شریف ۱۱ بار پھر حاجت اپنی بدرگاہ رب العزت بوسیلہ غوث پاک پیش کریں انشاء اللہ دل کی مرادیں پوری ہوں بزرگان دین ہمیشہ یہ ختم پڑھتے آئے ہیں بعض لوگ ان شعروں کو اپنی حاجت کیواسطے تنہائی میں خشوع نیت سے پڑھتے ہیں اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو کامیاب کرتا ہے خواہ کوئی شعر پڑھے یہ بھی ایک بزرگ کی طرف سے عنایت ہوئے ہیں۔

شاہ مرداں شیر یزداں غوث پروردگار
شاہ مرداں شیر یزداں قوت پروردگار
ہر بلائے رد بود گر ایں بخواند ہفت بار
شاہ من سلطان عالم سید احمد کبیر
بر در درگاہ اعلیٰ سائلم اے آفتاب
یا غوث اعظم بے سرو سامان مدد ے
اے دستگیر عالم دست مرا بگیر

تحا دم بر ملک ایمان تا عدم پرور بار
لا فتیٰ الا علی لا سیف الا ذو الفقار
ہر مہے پیش آمد مدد و پروردگار
خاطر با جمع کن یا غوث اعظم دستگیر
خاطر ناشاد ما را شاد کن پیران پیر
قبلۂ دیں مدد ے کعبۂ ایمان مدد ے
دشمنم چناں بگیر کہ گوید زنگر

سگ در بار میراں شو چو خواہی قرب ربانی
کہ بر شیراں شرف دارد سگ درگاہ جیلانی
اے ترید آل عبا
اے نقشتہ رے شبر خدا
حاجات ما را کن روا
یا غوث الاعظم الغیاث

پانچ سو بار ہر ایک رباعی کو پڑھنا مقصود ہوگا اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھ لیا کریں اور خلوص نیت سے پڑھیں بارگاہ الٰہی اور غوث اعظم کے عالی دربار میں با ادب اور کمال عجز سے عاجزی کریں اللہ تعالیٰ ہر مقصد میں کامیابی کریگا اور اس گنہگار کے واسطے دعائے خیر فرمائیں۔ آمین ثم آمین۔

**فال نامہ چور:۔** چور کا حال معلوم کرنا مقصود ہو تو دوسرے فالناموں کی طرح درود شریف سورۃ فاتحہ شریف سورۃ اخلاص

شریف ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دل میں خیال رکھ کر کہ میرا چور کون ہے کلمہ کی انگلی آنکھیں بند کر کے رکھے جس خانہ میں انگلی پڑے اس خانہ کے موٹے حرف کی ذیل میں تشریح دیکھیں جس سے چور کا حلیہ۔ رنگ نظر آئے گا۔ لیکن چور کا نام نہیں ہوگا۔ آپ قیافہ سے سمجھ لیں کہ فلاں آدمی ہے واللہ اعلم عند اللہ ؁

| او | س د | ن ط | ل ح | ی ع | م ح | زھ | م ج | ک ب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

او:- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھے گا تو کہتا ہے کہ گم ہوا اور بھاگا ہوا ہاتھ آئیگا۔ اگر کوئی پوچھے گا کہ جو آدمی چوری کرتا ہے اس کی نشانیاں کیا ہیں تو کہہ اس کا رنگ پیلا ہے۔ بدن فربہ ہے اور قد میں ٹھگنا اور بائیں پاؤں پر کچھ نشان رکھتا ہے اگر اس کی تلاش کریگا تو ملیگا انشاء اللہ تعالیٰ ؁

س د:- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھے گا تو کہتا ہے کہ چوری کیا ہوا اور گم ہوا مال پائیگا۔ اگر کوئی پوچھے کہ بھاگا ہوا آئیگا یا نہیں کہہ کہ آویگا۔ اگر پوچھے گا کہ چوری کی نشانی کیا ہے تو کہہ کہ چور تیرے دشمن کی طرف کا ہے اور تیرے سے دعوے رکھتا ہے اور چور مرد ہے اور سفید کالے رنگ کا ہے اور گھر اس کا مشرق کی طرف کا ہے کوتاہ قد اور باریک لب کا ہے اور ڈھونڈھنے سے پائیگا انشاء اللہ تعالیٰ ؁

ن ط:- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھے گا تو کہتا ہے کہ چور نوکر یا اہل خانہ سے تیرے ہے جنوب کی طرف گیا ہے چور تیرے سگوں میں سے ہے اور اس کی نشانی گندمی رنگ کا ہے اور بائیں پاؤں پر نشانی رکھتا ہے چور تیرے ہاتھ آئیگا ؁

ل ح:- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھیگا تو کہتا ہے کہ چور نوکر یا اہل خانہ سے تیرے ہے جنوب کی طرف گھر ہے اگر پوچھیگا کہ چور کا رنگ پیلا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب

ی ع:- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھیگا تو کہتا ہے کہ تیرے گھر کے لوگوں نے یا تیرے دوست یا معشوق نے تیری چیز لی ہے چور کا رنگ پیلا ہے واللہ اعلم بالصواب

م ح:- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھے گا تو کہتا ہے کہ جس آدمی نے تیرا مال لیا ہے اس کا رنگ گندمی ہے اور اس کے بائیں پاؤں پر نشانی ہے اگر جستجو کریگا تو چور ہاتھ آئے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ ؁

زھ:- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھے گا تو کہتا ہے کہ تیرے دشمنوں نے تیرا مال لیا ہے ان کے پاس سے آنا مشکل ہے۔ اگر پوچھے گا نشانی کیا ہے تو کہہ کہ چور کا رنگ لال ہے اور پاؤں پر نشان ہے ؁

م ج:- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھیگا تو کہتا ہے کہ چور تیرے دشمن کی طرف کا ہے اور تجھ سے عداوت رکھتا ہے اور چور مرد ہے اور اس کا رنگ سفید ہے اور کالا ہے۔ ڈھونڈھنے سے پائیگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ ؁

ک ب:- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھے گا تو کہتا ہے کہ گم کیا ہوا مال پائیگا اور بھاگا ہوا جلد آئیگا اگر پوچھیگا کہ چور مرد ہے یا عورت تو کہہ کہ عورت ہے بلند قد اور چوڑا منہ اور پیلا رنگ ہے اور اس کے داہنے ہاتھ پر داغ ہے یا زخم کا نشان ہے ؁

واسطے چور:- اس نقش کو لکھ کر پانی میں دہو کر شبہ والوں لوگوں کو پلایا جاوے جو چور ہوگا اس کے حلق سے پانی نیچے نہیں اترے گا اور اس کے پیٹ میں درد پڑ جائے گا۔ نقش یہ ہے :-

طلا اسرا ۳ لا ۲ ط
بحساسبسہ لاحا ما
ا ۹ ا ح ط ح ع ھ لسم

| ط | طبیب ۴۸۶ | واحد | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ددددھ | حوا | ی | طبیب |
| وھاب | ۱۷ | ۲۴ | ھ |
| طبیب | واجب | احد | حی |

دیگر:- اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو تو اس نقش کو لکھ کر باوضو سرہانے رکھ کر سوے انشاء اللہ چور کو خواب میں دیکھیگا اسی طرح تین رات کرے نقش یہ ہے :-

یا ودود قائم ۴۸۶ یا ودود ایل

| ۳۰ | ۴۵ | ۴۲ | ۳۸ |
|---|---|---|---|
| ۴۳ | ۳۷ | ۳۱ | ۴۴ |
| ۳۶ | ۴۰ | سارق بحق مال ندید | ۳۲ |
| ۴۶ | ۳۳ | ۳۵ | ۴۱ |

السارق والسارقۃ فاقطعوا ایدیھما

دیگر:- واسطے چور پکڑنے کے اس نقش کو لکھ کر اونچے مکان کے اوپر دھوپ میں تعویذ رکھ دے تاکہ دھوپ کی گرمی سے تعویذ گرم ہو اور چور بے قرار ہو کر خود بخود بول اٹھے گا یا مال سرقہ آ کر رکھ جائے گا نقش یہ ہے :-

دیگر:- اس نقش کو لکھ کر دریا کے کنارے دفن کریں بہت جلد مسروقہ مال اور چور کا پتہ چل جائیگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۸ | ۲۰۳ | ۲۱۰ |
| ۲۰۹ | ۲۰۷ | ۲۰۴ |
| ۲۰۳ | ۲۱۱ | ۲۰۶ |

دیگر:- اس نقش کو کسی صاف اور پاک برتن پر لکھ کر گلاب سے دھو کر مشتبہ لوگوں کو پلادیں نقش ہفتہ یا اتوار کو لکھنا چاہیئے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

دیگر:- اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو تو اس نقش کو لکھ کر کسی تاریک مکان میں پتھر کے نیچے دبادے چور مال انشاء اللہ واپس لائیگا نقش یہ ہے:-

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۶ | ۴۵۰ | ۴۵۳ | ۴۳۹ |
| ۴۵۲ | ۴۴۰ | ۴۴۵ | ۴۵۱ |
| ۴۴۱ | ۴۵۵ | ۴۴۸ | ۴۴۴ |
| ۴۴۹ | ۴۴۳ | ۴۴۳ | ۴۵۳ |

اس نقش کو لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر ایک روٹی پکائیں جن لوگوں پر شبہ ہو سب کو کھلادیں جو چور ہوگا اس کے حلق سے لقمہ نہ اتریگا۔ نقش یہ ہے:-

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۴۱ | ۱۳۴۵ | ۱۳۴۸ | ۱۳۳۴ |
| ۱۳۴۷ | ۱۳۳۵ | ۱۳۴۰ | ۱۳۴۶ |
| ۱۳۳۶ | ۱۳۵۰ | ۱۳۴۳ | ۱۳۳۹ |
| ۱۳۴۴ | ۱۳۳۸ | ۱۳۳۷ | ۱۳۴۹ |

دیگر: چور کا پتہ لینا مقصود ہو تو اول کہدیں کہ میرا مال مسروقہ دیدو ورنہ چور کا پیٹ پھول جائیگا۔ اگر کوئی مال مسروقہ نہ دے تو اس طلسم کو کاغذ پر لکھ کر مشک میں ڈال کر پھونک بھر دے یعنی ہوا بھر دے عورت کی چوٹی (یعنی پراندہ) سے مشک کا منہ باندھ دیں۔ جہاں سے جس جگہ سے جس مکان سے چوری ہوئی ہو۔ وہاں مشک کو لٹکا دیں انار کی لکڑی سے آہستہ آہستہ تین بار مشک پر مارے جو چور ہوگا۔ اس کا پیٹ پھول جائیگا۔ اگر چور مال واپس دے تو پھر آہستہ آہستہ مشک سے ہوا خارج کرے تو چور کا پیٹ ٹھیک ہو جائیگا طلسم یہ ہے:- افرء یت من اتخذ لعنه هو واضله علی علم وختم علی ختم علی سمعه وقلبه وجعل علی البصره غشاوة ولهم عذاب عظیم فان تولوا افقل حسبی الله لا اله الا هو علیه توکلت وهو رب العرش العظیم له له له له له له له له ی ی ی ی ی ی ی ی ی ی ی ی الا الا الا الا الا الا الا اللهم افتح لطن السارق من هو سارق بحق لاحول ولا قوة الا بالله العلی العظیم حما الموا جبرائیل اجب یا ابیض اجب لنا یگورها

دیگر: چوری نکالنے کا منتر۔ اونگ ناہر سنگھ ہرہرے کڑے اونگ ناہر سنگھ بیر حال چپڑے سر سوں کی بھک بھک کرے شاہد کو چھوڑ چور کو پکڑے آدیس گرو کی دہائی۔ ترکیب:- چکنٹھا ریہ جن میں سوراخ نہ ہو دو دھ سے دھو کر لوبان کی دھونی دے سوا پاؤ چاول سنگا کر تین بار پانی میں دھو کر گرو منتر میں بھگو دے شنیچر کو علی الصبح زمین پر لیپ کرے سفید کپڑا بچھا کر اس پر چار چاول رکھے لوبان کی دھونی دیکر سات بار منتر پڑھے۔ پھر روپے کے برابر چاول تول کر سب کو کھلائے چور کے منہ سے خون گرے گا۔ (ایضاً) اونگ انگ بیر چونسٹھ جوگنی باون سو بہتر بھیروں تیراں سو چوداں منتر الٹانہ سو اپت ستر نہ پھاٹو نو نندی نتانیے سو تالے ہنومنت جی گورکھ بالا کالکا کی کوٹھی

چار انگل چوٹری کہہ بیر کہاں سو چلائے گرُ نادی پربت سوں چلائے اٹھارہ بار بناس تپی چلی لونا چماری کی واجا پھرے کہاں کہاں پھرے چور کی جائے چنڈال کی جائے کیا کیا لاوے چور کو لاوے کراہن جاوے بتاوے جال جال رہے ہنومنت بیر جہاں جہاں رہے نہ چلے تو گنگا جمنا الٹی بہئیں شد ساچا کا چامیری بھگت گرمنہ کی شکت پھرے منتر الیشر باچا ست نام آدیس گرو گا - ؛

ترکیب :- تین پیسہ کی کٹوری کانسے کی چار انگل چوٹری دیوالی کی رات کو بولے اس منتر سے اُڑد چنے پر پڑھ کر کٹوری کی پوجا کر کے کٹوری کو چوکی میں رکھے اڑد چنے پڑھ کر مارتا جائے کٹوری چلے جہاں چوری کا مال ہو وہاں جائے اور چور کا پتہ بتلائے - دیگر - دیگر :- اونگ نمہ - ناہر سنگھ بیر جم جم چاہے لہن پالے پانی جاوے چور کا جت جائے چور سپ لوہے جائے کابا بھبے بابا جایا کرے منتر ناتھ کی پوجا پائے تلے گورکھ ناتھ کی آگیا بیٹھی لو ناتھ چور اسی سدھ آگیا - ترکیب - اٹھائی جاولوں کو منتر سرے لوری میں سے شدہ ہوئے چاولوں پر منتر کر کے چھڑک دے کٹوری چلے چور کے سر پر جا بیٹھے - دیگر :- چور کا نام نکالنے کا منتر - اونگ نرے معدہ بریت کندتی بن کر بھل ڈنڈ تل کنج دیپی نوں پرشاد گل بانولی باری ساوہ بونٹی نیری کنجن کونہ بیتی نئی آگیا پھرے - ترکیب :- جن جن لوگوں کو شبہ ہو ان کے نام لکھ کر آٹے کی گولیاں میں بند کر کے ہر گولی پر گیارہ بار منتر پڑھ کر پانی کے گھڑے میں ڈالے چور کا نام تیر ے گا - دیگر :- اونگ اندر گن گن بندہ اونگ سواہا - ترکیب - اتوار یا سنیچر کو بھوج پتر پر نام لکھے - دس بار منتر جپے پھر آگ میں ڈالے چور کا نام نہ جلیگا اور اسی منتر کو سنیچر یا اتوار کو لکھ کر سفید مرغ کے گلے میں باندھے اور کوٹھے میں بند کر دے لوگوں سے کوٹھے پر ہاتھ رکھوائے - چور کو ہاتھ رکھتے ہی مرغا بولے گا -

**فالنامہ غائب** :- واضح ہو کہ نیچے لکھے ہوئے دائرہ کے کسی حروف پر بعد درود شریف اور سورۃ فاتحہ کی آنکھ بند کر کے دل میں غائب کا خیال رکھ کر کلمے کی انگلی رکھے جس خانہ میں انگلی پڑے اس کی تشریح پڑھ کر اپنا مطلب پالیں ؛

| ک ا | ھ ج | ل ز | ک م | د ع | ی س | ن خ | ب ح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|

**ک ا** :- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھیگا تو کہتا ہے کہ غائب جیتا ہے اگر حقیقت غائب کی پوچھیگا تو کہہ کہ غائب خوش و خرم ہے اگر پوچھے گا کہ کب آویگا تو اس کو کہہ کہ انشاء اللہ جلدی سے آویگا - دل شاد رکھ - دل میں کچھ فکر نہ کر ؛

**ھ ج** :- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھیگا تو کہتا ہے کہ غائب سختی - ہلاکی اور فقر و فاقہ میں گرفتار ہے اس قدر کہ موت اس کی نظر میں ہلاکت اور سختی سے بہتر ہے انشاء اللہ تھوڑے دنوں کے بعد اپنے گھر کو آویگا فکر نہ کر اور غمگین نہ ہو بحکم خدا جلد اپنا دیدار دکھلاویگا ؛

**ل ز** - اگر ان حرفوں پر انگلی رکھیگا تو کہتا ہے کہ غائب بہت خوشحال ہے ساتھ سلامتی اور تندرستی کے زندگی بسر کر رہا ہے عیش و عشرت کر رہا ہے اگر سوال کرے کہ کب آویگا تو کہہ چند روز کے بعد آویگا خاطر جمع رکھ کسی طرح کا فکر نہ کر - انشاء اللہ تعالیٰ ؛

**ک م** :- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھے گا تو کہتا ہے کہ غائب نیک حال ہے اور خوشحال ہے اگر آنے کی بابت پوچھے تو کہہ کہ چند روز انتظار کر کہ ابھی اس کا جلدی آنا نظر نہیں آتا اور اس کا آنا ابھی بہتر نہیں ہے تھوڑے دنوں کے بعد آویگا - صبر کرنا بہت خوب ہے تاکہ مقصد حاصل ہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

**د ع** :- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھیگا تو کہتا ہے کہ غائب خوش حال ہے اور بخیر و عافیت ہے کچھ فکر نہ کر کہ خوشی و خرمی سے جلد آویگا لیکن چند روز صبر کرنا بہتر ہے بفرمان حق سبحانہٗ تعالیٰ جلد دیدار دکھاویگا ؛

**ی س** :- اگر ان حرفوں پر انگلی رکھے گا تو کہتا ہے کہ غائب زندہ اور صحیح سلامت ہے لیکن کسی کے ساتھ کچھ گفتگو یعنی بول چال رکھتا ہے اگر پوچھے کہ غائب کب آئیگا تو کہہ چند روز میں آویگا اس بات کا غم و اندیشہ نہ کر اور غمگین اور پریشان نہ ہو بفرمان خدا تعالیٰ بتصدق رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم جلد گھر کو

آئیگا - انشاء اللہ تعالیٰ بالفضل الرحمٰن ؛

**ن خ:**۔ اگران حرفوں پر انگلی رکھے گا تو کہتا ہے کہ غائب صحیح و سالم ہے اگر احوال پوچھتا ہے تو کہو کہ غائب پسان وطن سختی و پریشانی اور تنگدستی ہے۔ پریشانی کے دفع کے خیال میں ہے:

**ب ج:**۔ اگران حرفوں پر انگلی رکھیگا تو کہتا ہے کہ غائب جنگ یعنی لڑائی میں پڑا ہے اور اس پر آفات نازل ہو رہی ہیں لیکن سلامتی اور تندرستی سے گھر آئیگا اور ارادہ بھی اس کا یہی ہے انشاءاللہ خیریت سے گھر آئے گا:

## واسطے غائب کے عمل:

واسطے مفرور یا غائب کے لکھے اور درخت کے ساتھ باندھے نقش یہ ہے:۔

| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۱ | ۷ |
| ۹ | ۳ | ۶ | ۱۶ |

**دیگر:**۔ واسطے مفرور یا غائب کے یا کسی عورت کا خاوند دور گیا نہ آتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر چرخہ کے ساتھ الٹا گھماوے اور پھر کسی پتھر کے نیچے دبا دے نقش یہ ہے:

۷۸۶

بحق یا بدوح یا جبرائیل ملیقا یا دردائیل الساعۃ الساعۃ العجل العجل العین بکم فہم لا یرجعون

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

**دیگر:**۔ واسطے مفرور یا غائب کے اس نقش کو لکھ کر چکی کے نیچے دبا دے۔

الله

| انه | علی | رجعه | لقادر |
|---|---|---|---|
| لقادر | رجعه | علی | الله |
| علی | انه | لقادر | رجعه |
| رجعه | لقادر | انه | علی |

الرحیم لذا رجعی فلانا الی مقرہ مع الرحمن
عیال الساعۃ فلاں حاضر شود باذن اللہ تعالیٰ
یا جامع الناس لا ریب فیہ

**دیگر:**۔ اس نقش کو لکھ کر چرخہ میں باندھ کر الٹا گھماوے۔

یا تنکفیل

| یا بدوح<br>فلاں حاضر شود |
|---|

۷۸۶

| بحق جبرائیل والتورات | ۱۱۸۹۱۱ ۵ ع ۱۵ ۱۱ ط ۵ ۵ ۹ ۶ | بحق میکائیل والانجیل |
|---|---|---|
| | کہیعص<br>لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ<br>۱۵۱۱۵۱۱۵ ۱۵ ۱۹ ۱۱۱ | فلاں بن فلاں |
| | ۱۶ ۱۶ ۱۶ ۱۵ | |
| | ۱۶ ۱۶ ۱۱۱ ۱۱۱۶ ۱۶۱۱۱۱ | |

**دیگر:**۔ اگر کوئی بھاگ جائے اور اس کا پتہ نہ لگتا ہو تو چاہیئے اس نقش مکرم کو لکھ کر ریشم کی ڈوری سے باندھ کر کسی درخت کے ساتھ لٹکائیں جس وقت نقش ہوا سے ہلیگا مفرور بہت جلد واپس آئیگا اور جس وقت نقش لٹکایا جائے کسی نیاز پر سر کا سند عالم کا ختم و دیگر تقسیم کیا جائے نقش یہ ہے:۔

**واسطے غائب کے:** آدمی عورت گھوڑا گائے بھینس، بکری بھیڑ اگر گم ہو گئے ہوں تو ان کے دریافت کرنے کے لئے روز جس کو غائب ہوں اس روز سے پوچھ لیں آپ کو وہ روز انشاء اللہ بتا دیگا۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

**ہفتہ:** اگر ہفتہ کے روز کوئی غائب ہو تو اس کو جنوب کی طرف دیکھے جلدی ملیگا یا قریبًا ایک ماہ میں آویگا۔

**یکشنبہ:** اگر یکشنبہ کو غائب ہو تو شمال کی طرف دیکھے امید ہے کہ پہلے ہی ہاتھ آئے ورنہ آٹھ روز تک ملیگا۔

**دوشنبہ:** اگر دوشنبہ کو غائب ہو تو شمال کی طرف تلاش کرے بہت جلد ہاتھ آئے گا۔

**سہ شنبہ:** اگر سہ شنبہ کو غائب ہو۔ تو مغرب کی طرف تلاش کرے۔

**چہارشنبہ:** اگر چہارشنبہ کو غائب ہو۔ تو مشرق کی طرف تلاش کرے۔

**پنجشنبہ:** اگر پنجشنبہ کو غائب ہو تو مغرب کی طرف تلاش کرے دس روز تک مل جائیگا۔

**جمعہ:** اگر جمعہ کو غائب ہو۔ تو جنوب کی طرف دیکھے بہت جلد ہاتھ آوے اگر مزید کوشش کرے تو اسی روز مل جاوے۔ واللہ اعلم بالصواب

**فال دیکھنے کا طریقہ:** جو شخص چاہے کہ فال دیکھیں اور مصحف شریف سے دیکھیں۔ اول وضو کرے یا تیمم اس کے بعد درود شریف ایک بار فاتحہ ایکبار آیت الکرسی ایک بار سورۂ اخلاص تین بار اور یہ دعا ایک بار پڑھے بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ اللّٰھم انی توکلت علیک و تفاءلت بکتابک فارنی ماھو المکتوم من سرک المکنون فی علمک اللّٰھم انت الحق انزل علی الحق بحق محمد من الحق برحمتک یا ارحم الراحمین ط اور پھر گیارہ بار درود شریف پڑھے اور نیت دل اپنے میں کرے صدق اور اعتقاد درست کے ساتھ اول دن ہو تو اول سے اگر میانہ ہو تو کلام اللہ میان سے اگر آخر دن کا ہو تو آخر سے قرآن پاک کو کھولے اور سات ورق شمار کرے اور ساتویں ورق کی ساتویں سطر پر نظر ڈالے کہ اول کونسا حرف نکلا ہے اس پر عمل کرے اس حرف کو خانہ جدول سے دیکھ کر خلاصہ اس حرف کا پڑھ کر اپنا مطلب حل کرے اور ساتویں سطر کے نیچے جو لکھا ہوا اس کو پڑھ کر سمجھے اگر قرآن پاک موجود نہ ہو تو جدول ذیل میں آنکھ بند کر کے طریقہ مندرجہ بالا سے شہادت انگشت رکھے جس حرف پر انگشت پڑے اس حرف کی تفصیل پڑھ کر حالات دریافت کریں اور اس پر عمل کریں۔ بزرگان دین اسی طرح کرتے چلے آئے ہیں۔ انشاء اللہ یہ فالنامہ قرآنی بالکل صحیح اور مستند مانا گیا۔ اور اس پر بہت سے فالناموں سے زیادہ اعتقاد رکھتے ہیں الغیب عند اللہ

| الف | ب | ت | ث | ج | ح | خ | د | ذ | ر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ز | س | ش | ص | ض | ط | ظ | ع | غ | ف |
| ق | ک | ل | م | ن | و | ہ | لا | ء | ی |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

(الف) قولہ تعالیٰ۔ اللّٰہ لا الٰہ الا ھو الحی القیوم ط۔ اے خداوند فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف فال تیری میں آیا ہے تجھ کو خوشی اور فیروزی کی بشارت ہے اور غم اور اندوہ سے نکلنے کی اشارت ہے یہ فال صاحب دولتوں کی ہے۔ کسی وجہ سے پشیمانی تیری نیت میں نہ ہوگی جو کچھ خدا تعالیٰ سے طلب کریگا بے انتظار تم کو مل جائیگا۔ اور روز شنبہ کو اپنے دل کے عقیدہ سے مکمل واقعیت ہوگی اور خبر اس کی ایک عرصہ تک لاویگا۔ اگر کوئی چیز گم ہوگئی ہو۔ وہ بھی مل جاویگی۔ اگر نیت ناطے کی ہے اور پیوندگی ہے کرے مبارک ہوگا ان دنوں میں تیرے دل میں کسی طرح کی دلگیری تھی۔ وہ بھی بخیر گذر گئی ہے۔ خواہیں آخر کسی سے نہ کہو۔ اسی میں تیری صلاحیت ہے اور اپنا راز ہر کسی سے پوشیدہ رکھنا چاہیئے اور کام میں یقین درست رکھ قدم مردانہ وار رکھ اور درود بروح حضرت سید عالم اور

اور حضرت آدم صلوٰۃ اللہ علیہم اجمعین پہ بھیج تاکہ دشمنوں سے امین رہ کر مراد پاویں اور غم سے بے غم ہو جاویں کہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

**(ب)** قولہ تعالیٰ بَرَاءَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖٓ اِلَى الَّذِيْنَ عَاهَدْتُّمْ۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ب) فال تیری میں آیا ہے۔ تم کو بشارت ہو کہ تمام کام بستہ تیرے جلدی سرانجام ہو جاویں گے اور دو شنبہ کو اپنے رازوں سے تم کو خبر ہو گی۔ لمبی مدت سے تم کو ایک چیز طلب تھی خوش ہو کہ بے انتظار مل جاویگی۔ اور تم کو ایک بگڑی تھی وہ بھی بخیر گذر گئی ہے اب خدا کے فضل و کرم سے تم کو دولت منہ دکھلائے گی۔ دل قوی رکھ اور یہ فال تمام حاجت روائی پہ دلالت کرتی ہے اور رزق و روزی تم کو بہت ملے گا۔ اور غم و اندوہ سے تم کو خلاصی ہو گی۔ اور اگر سفر کی نیت ہے تو جا کہ بہت مال تم کو حاصل ہو گا۔ اور اگر کوئی غائب ہے تو آ جاوے گا۔ اگر کوئی آدمی تیرا بیمار ہے تو وہ شفا پائے گا۔ اگر نیت پیوند کی اور خرید و فروخت کی ہے تو کرو مبارک ہو گا راز اپنے دل کا کسی سے نہ کہو بہبودی تیری اسی میں ہے۔ کہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

**(ت)**۔ قولہ تعالیٰ:۔ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا تُوْبُوْٓا اِلَى اللّٰهِ تَوْبَةً نَّصُوْحًا ۭ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (ت) تیری فال میں آیا ہے۔ اس نیت میں چند صبر کرنا چاہیے۔ تاکہ جملہ کام تیرے بخوبی انجام ہوں کیونکہ یہ فال حضرت یعقوب علیہ السلام کی طالع میں نکلی ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تم کو کسی چیز کا خوف ہے اس سے مت ڈر چونکہ خدا تعالیٰ تم کو خوش کریگا۔ اگر کوئی تمہارا بیمار ہے چاہیے کہ ایک بکری صدقہ دیوے۔ اگر مفلس ہو تو ایک مرغ تصدق کرے۔ تاکہ جلدی صحت پاوے۔ اگر کوئی غائب ہوا ہے جان کہ وہ دور چلا گیا ہے اور کسی زحمت میں مبتلا ہے۔ اس کی ملاقات تم کو محال ہے توکل بخدا ہو۔ اگر کوئی چیز گم ہو گئی ہے معلوم ہوتا ہے کسی بدذات کے ہاتھ آ گئی ہے اس کا ملنا تم کو دشوار ہے اب صبر کر تا ہر کام میں تم کو بہتر ہے اور زبان کو برا بھلا کہنے سے باز رکھ تاکہ کوئی ضرر نہ پہنچے اور سفر کرنا بھی ٹھیک نہیں سفر کرنے میں نقصان ہے اور کسی دشمن سے تم کو کچھ پہنچے گا۔ اس سے خوشی ہو گی اور جو خواب پریشان دیکھیں کسی سے ذکر نہ کیا کرو۔ اور یقین انہیں درست رکھ اور درود سید عالم اور حضرت آدم علیہ السلام کو بھیجنا بہتر ہے اور افضل ہے۔ تاکہ جملہ مرادات بخوبی حصول ہوں کہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

**(ث)** قولہ تعالیٰ:۔ اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ث، فال تیری میں آیا ہے۔ دلالت کرتا ہے کہ تمام کام انجام ہو کہ خوشی اور عیش اور عزت اور حرمت تم کو حاصل ہو اور کسی نوع کی پریشانی اور پشیمانی نہ آوے اور چھ دن کے بعد اپنی ضمیر سے تم کو آگاہی ہو گی اور مدت سے جس چیز کی تم کو طلب تھی۔ وہ اب ہاتھ آوے گی اور بادشاہان اور امیران اور بزرگان سے تم کو راحت پہنچے گی۔ اگر کوئی شخص تیرا غائب ہے تو اس کی خبر ایک لڑکا لاویگا۔ اگر کوئی چیز گم ہو گئی ہے تو وہ بھی مل جاویگی لیکن ایک شخص بلند قد خشک اندام سے پرہیز کرنا چاہیے۔ تاکہ تیرے ساتھ مکر نہ کرے اور ایک دوست کی طرف سے تم کو ہدیہ ملیگا اور تمام مراد حاصل ہو گی۔ طاعت خدا میں کاہلی نہ چاہیے اور ذکر خدا میں مشغول رہنا باعث بہبودی کا ہے اور راز اپنے دل کا کسی سے نہ کہو تاکہ دشمنوں پر تم کو فتح حاصل ہو کہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

ج : قولہٗ تعالیٰ ۔ فَلَمَّا اَضَاءَتْ مَا حَوْلَهٗ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ ۔ اے خداوند فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف جیم
فال تیری میں آیا ہے۔ فیروزی حال اور سعادت اور دولت پر تم کو دلالت کرتا ہے لیکن اس نیت میں کوشش اور طلب از حد مفید
ہے تاخیر نہ کرنی چاہیے اور بعد چار روز کے تم کو راز ضمیر سے اپنے کی خبر ہوگی اور اُمید بر آویگی ۔ اور ایک شخص سیاہ چشم بلند لاغر اندام سے خبردار اور
ہوشیار رہنا چاہیے ۔ تاکہ تیرے ساتھ مکر نہ کرے اور مدت تین ماہ سے ایک چیز کی طلب میں تم کو پریشانی اور سرگشتگی تھی دل قوی رکھ اب
نحوست سے تم کو رہائی ہو جاویگی اور ستارہ سعید تیرے طالع میں طلوع ہوگا اور قوت پذیر ہو گیا ہے لیکن فی الحال سفر کرنا چاہیے اور غائب
تیرا دور چلا گیا ہے ۔ اگر نو روز تک نہ آویگا ۔ تو اس کے آنے میں دیر ہوگی ۔ اگر کوئی شخص تیرا بیمار ہے حسب حال صدقہ دینا بہتر ہے تاکہ اس
رحمت سے شفا پاوے امیروں اور بادشاہوں کے پاس جانا اچھا ہے کسی قسم کا تم کو نفع ہوگا ۔ اور اب سال تم کو کئی سالوں سے بہتر آیا ہے اور
ایک دوست سے تم کو کچھ ہدیہ ملیگا ۔ اس سے خوشی ہوگی اور ہمیشہ نماز میں قائم رہو تم کو کامیابی تمام کاموں میں ہوگی کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

ح : قولہٗ تعالیٰ : وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ ط ۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ح فال تیری
میں آیا ہے خوشی اور خورسندی پر تم کو بشارت ہے اور ظفر یابی دشمنوں پر بشارت ہے اور غائب کے سلامت آنے پر دلالت ہے ۔ اور درمیان خویشوں
اور بھائیوں کے خرمہ موافقت ہے اور مطلب تیرے بآسانی انجام ہونگے اور حلال کا مستحق ہونا تیرا اس فال سے ظاہر ہوتا ہے اور بزرگوں اور
امیروں سے تم کو خوشی پہنچیگی ۔ سفر کرنا مبارک ہے مراد حاصل ہوگی ۔ اگرچہ کوئی چیز گم ہوگئی ہے تو وہ دستیاب ہو جاویگی ۔ اگر کوئی بیمار ہے
تو جلد صحت پاویگا کچھ صدقہ دینا چاہیے ۔ ہر کام میں مستقل ہو ۔ ایک صاحب علم سے تم کو دولت پہنچے گی اور ایک بزرگ سے بھی دروازہ فتح
کا اور دولت کا تیرے لیے کھلیگا ۔ اور دشمن تیرے مقہور ہونگے ۔ دل اپنے کا راز کسی سے نہ کہنا کہ موجب نقصان تیرے کا نہ ہو درود بر شمع
سید عالم اور حضرت آدم کو پہنچاتا رہے ہمیشہ خوشی سے دین اور دنیا میں راحت پاویں کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

خ : قولہٗ تعالیٰ ۔ وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ۝ اے خداوند
فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف خ ۔ فال تیری میں آیا ہے ۔ ستارہ عطارد سے تعلق رکھتا ہے سخاوت کا ہاتھ کشادہ رکھو اور صدقہ حسب مقدور
دینا رہ تاکہ حال تیرا بخیر گذرے ۔ اور نا امید تم کو پہنچے اور فکر و اندیشہ کو دل میں راہ نہ دینا چاہیے ۔ کیونکہ اب نحوست دفع ہو جاویگی اور جو نیت
دل تیرے میں آئی ہے تئیس روز کے بعد تم کو اس کی خبر ملے گی ۔ اور چہار شنبہ کے روز اپنے راز سے آگاہ ہوگا ۔ اور توکل بخدا رہنا اچھا ہے تاکہ
تمام کام بخوبی انجام ہوں اور پچیس روز تک اگر تیرا غائب نہ آویگا تو اس کا آنا از حد دشوار ہے ۔ سفر کرنا نکاح کرنا ناطہ کرنا فی الحال نیک
نہیں ہے اور بھید دل کا کسی سے مت کہو ۔ تاکہ موجب ضرر نہ ہو ۔ بذکر حق قیام کر تاکہ جملہ مراد حاصل ہو ۔ کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

(د) قولہٗ تعالیٰ : ۔ اِذْ جَعَلْنَا خَلِيْفَةً فِي الْاَرْضِ قَالُوْا سَمِعْنَا ۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو ۔ کہ حرف دال فال
تیری میں آیا ہے ۔ دال ہے اور جمعیت دل اور کشادہ کار کے اور جس علم کی تیرے دل میں طلب ہے اس کے درپے ہو ۔ مبارک ہوگا ۔

اور ہرگز ہاتھ اس کام سے مت اٹھا۔ بخوبی انجام ہوگا اور بادشاہان اور امیران اور بزرگان تم پر مہربان ہونگے اور روز بروز عمر اور دولت تیری بڑھیگی اگر کوئی بیمار ہے تو شفا پاویگا۔ اگر سفر کا تم کو قصد ہے چلا جا۔ کہ فائدہ ہوگا۔ اگر خرید و فروخت یا پیوند کی نیت ہے۔ تو کرلے۔ بہت مبارک ہے۔ دل کا راز کسی سے نہ کہو۔ کہ اس میں نفع نہیں مگر کوئی شخص غائب ہے وہ بھی آجاویگا کوئی چیز گم ہے تو وہ بھی مل جاویگی کہو انشاء اللہ تعالیٰ

(ذ) قولہ تعالیٰ فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ذال فال تیری میں آیا ہے۔ دلالت کرتا ہے عیش اور عشرت پر اور جس چیز کی تم کو طلب ہے وہ جلد دستیاب ہوگی اور کام تمام دستیاب ہوگی اور کام تمام دستیاب ہونگے اور جس کا تم کو خوف ہے اس سے بے خوف رہ۔ گیارہ روز کے بعد تیرا رنج دل ظاہر ہوگا۔ اور مستحکم رہ کہ صحت اور تندرستی تیرے طالع میں نمایاں ہو ایک بزرگ یا دوست سے تم کو ہدیہ ملیگا جو باعث خوشی کا ہوگا۔ اگر نیت سفر کی ہے چلا جا مبارک ہے اور غائب بھی آجاویگا گمشدہ اور بھاگے کا پتہ مل جاویگا۔ اگر پیوند کی نیت ہے تو بے شک کرے نیک ہوگا اور بُرا کہنے سے زبان کو روک رکھ۔ تم کو نفع ہوگا۔ دل کا بھید کسی سے مت کہنا۔ تاکہ تم کو کامیابی ہو۔ اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

(ر) قولہ تعالیٰ:۔ رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ط اے خداوند فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ر سے تیری فال میں آیا ہے دلالت کرتا ہے دولت مندی اور سعادت پر کچھ اندیشہ نہ کر تمام کام تیرے حسب دلخواہ سرانجام پاویں گے۔ اور اس قدر تم کو خوشی پہنچیگی کہ اس کا بیان تحریر سے باہر ہے اور دوست تیرے خوش اور دشمن غمناک ہونگے۔ اگر کوئی چیز تیری تلف ہوگئی ہے تو وہ پھر مل جاویگی اور قرض تیرا ابھی ادا ہو جاویگا۔ اگر سفر کی نیت ہے جا تم کو نفع ہوگا۔ اور مدت کا غائب جو تیرا ہوا ہے۔ جلدی اس کی خبر آجاویگی اور بزرگوں سے تم کو نفع پہنچیگا۔ اور جملہ کام تیرے بخوبی سرانجام ہونگے۔ مال اپنے سے کچھ صدقہ دینا چاہیئے۔ اگر کوئی بیمار ہے شفا پاویگا خرید و فروخت تم کو نیک ہے۔ اور ایک لڑکا تم کو خدا تعالیٰ عنایت کریگا۔ جو تیری خوشی کا باعث ہوگا۔ اور وہ مبارک ہوگا اور ایک مقام سے تم کو ملامت پہنچی تھی۔ وہ بھی بخیر گذر گئی ہے لیکن خدا تعالیٰ کے نام اور نعت کے نذر ہو اور بھید اپنا کسی سے نہ کہو تاکہ تمام دشمن تیرے مقہور ہوں اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ

(ز) قولہ تعالیٰ۔ عَبَسَ وَتَوَلّٰٓى ۝ اَنْ جَآءَهُ الْاَعْمٰى ۝ وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّهٗ يَزَّكّٰٓى ۝ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ز سے فال تیری میں آیا ہے۔ دلالت کرتا ہے کہ ان دنوں میں تجھ کو کسی قسم کی دل تنگی تھی۔ چند روز صبر کر اور حوصلہ کرنا چاہیئے تاکہ تمام کام تیرے حسب مراد ہوں۔ اور آٹھ روز تک اپنے دل کے راز سے تم کو خبر مل جاویگی۔ اور ایک آدمی زرد رنگ میانہ قد لشت خم سے خوف رکھنا چاہیئے۔ تاکہ تیرے ساتھ مکر و فریب نہ کرے اور ایک سفر تم کو در پیش ہے اس سے تم کو نفع ہوگا۔ اور بہت نفع ہوگا اگر کوئی بیمار ہے صحت یاب ہوگا لیکن امام جعفر صادق فرماتے ہیں۔ اگر صاحب فال صدقہ نہ دیگا۔ زیان دیکھیگا۔ اور شیخ حسن بصری فرماتے ہیں کہ بہت اندیشہ نہ کر اور متوکل رہا کر۔ اگر غائب بیس دن تک نہ آویگا۔ تو اس کی خبر ایک ماہ بعد آویگی اور خرید و فروخت بھی تم کو نفع دیگا کہو انشاء اللہ تعالیٰ

(س) قولہ تعالیٰ۔ يٰسٓ ۝ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ۝ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۝ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف (س)

فال تیری میں آیا ہے۔ دلالت کرتا ہے کہ تمام حاجتیں تیری روا ہونگی اور جو نیت تیرے دل میں ہے بر آئیگی۔ اس میں کاہلی نہ کرنی چاہیئے۔
اگر پیوند اور ناطہ کی تیری نیت ہے مبارک ہو انجام اچھا ہوگا۔ اور عورتوں کے ساتھ مشورہ نہ کیا کر اور نہ دل کی بات کہا کر۔ امام جعفر صادق
اور ابن عباسؓ فرماتے ہیں۔ کہ تم کو سفر کرنا بہت خوب ہے اس سے کوئی کام تیرے واسطے بہتر ہے۔ کیونکہ اب ستارہ تیرا نحوست
سے نکل آیا ہے۔ اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؀

(ش) قولہٗ تعالیٰ: اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ۙ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ: اے خداوند فال جان اور آگاہ ہو۔ کہ حرف
ش فال تیری میں آیا ہے شقاوت پر اس کی دلالت ہے اور تنگی اور پریشانی اور سرگردانی پر تم کو اشارت ہے اس فال میں جو نیت تیرے
دل کی ہے اس سے باز رہ کیونکہ آخر نتیجہ اس کا پریشانی کا باعث ہے اور جس کے ساتھ ویتیج کرتے ہو۔ وہ دشمن جان کا ہوتا ہے تین دن
تک اپنی زبان کو روک رکھ تاکہ ویگیری کا تیرے باعث نہ ہو اور خدا پر توکل رکھ تاکہ مقصود تیرا حاصل ہو اور امام جعفر صادق فرماتے
ہیں کہ صاحب فال کو چاہیئے کہ اندیشوں سے توبہ کرے۔ تاکہ بلاؤں اور خوفوں سے بے خوف ہووے اگر کوئی آدمی تیرا بیمار ہے۔
تو اس کو خطرہ بہت ہے حسب مقدور صدقہ دیوے۔ تاکہ شفا پاوے کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؀

(ص) قولہٗ تعالیٰ۔ فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِيلًا ۝ ۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو۔ کہ حرف ص فال تیری میں آیا ہے
اس پر دلالت کرتا ہے۔ کہ کہیں سے تم کو مال ملیگا۔ اور گمشدہ اور بھاگا ہوا تیرے ہاتھ میں آویگا اور کسی بات سے دل تیرا بہت خوش
ہوگا صبر کر صبر سے مراد تیری حاصل ہوگی اور غائب تیرا کسی رنج میں مبتلا ہے توکل بخدا کر کہ سلامت آجاوے۔ اگر کوئی شخص بیمار ہے۔
تو اس کی بیماری دراز ہوگی۔ صدقہ دے تاکہ شفا پاوے اور تم کو نکاح کرنا بہت اچھا ہے کہ خدا تعالیٰ فرزند کرامت عطا کریگا اور ایک آدمی
تم کو تکلیف دیتا ہے تو نصیحت اس کی نہیں سنتا۔ چاہیئے کہ اس بات سے معتقد ہو۔ تاکہ موجب فائدہ کے ہو اور امام جعفر صادق اور
ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو صبر کرنا بہتر ہے کیونکہ یہ فال حضرت یعقوب علیہ السلام کی ہے کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؀

(ض) قولہٗ تعالیٰ:۔ رَبِّ قَدْ اٰتَيْتَنِيْ مِنَ الْمُلْكِ وَعَلَّمْتَنِيْ مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ۔ اے صاحب فال
جان اور آگاہ ہو کہ فال تیری حرف ض کی ہے خوشی اور دولت پر اس کی بشارت ہے اور کسی بات کے سننے سے تم کو خوش حالی ہوگی اور
کوئی تیرے ہاتھ سے چلی گئی ہے وہ بھی دستیاب ہو جاویگی جو ارادہ تیرے دل میں ہے انجام اس کا نیک ہوگا۔ اور عبادت الٰہی
میں کاہلی نہ چاہیئے اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؀

(ط) قولہٗ تعالیٰ۔ مَآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰٓى ۝ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو۔ کہ حرف ط فال تیری میں آیا
ہے دلالت کرتا ہے کہ نارکش کار پر لیکن نماز میں سستی نہ چاہیئے۔ جو دین و دنیا میں تیری بہتری ہو جاوے اور نماز کی برکت سے تمام
کام تیرے بخوبی سرانجام ہوں اور اگر کوئی تیرا غائب ہے چند روز تک آجاویگا اور عنقریب اس کو ایک مردمیانہ سال ہمراہ لائیگا۔

اور اگر کوئی بیمار ہے تو شفا پاویگا۔ امام جعفر صادق فرماتے ہیں کہ اس فال میں سفر خوب ہے اور گناہوں سے توبہ کرنی افضل ہے اور اب کا سال تمام سالوں سے بہتر ہے اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

(ظ) قولہ تعالیٰ: من جاء بالحسنة فله عشر امثالها۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ظوئے فال تیری میں آیا ہے۔ اس کی خوشی عیش و عشرت پر بشارت ہے۔ اگر کوئی بیمار ہے تو بیماری اس کی دراز ہو۔ لیکن آخر صحت پاوے کچھ صدقہ دینا چاہیئے۔ اور اگر کوئی غائب ہے جان کہ وہ دور چلا گیا ہے۔ اس کی خبر ایک لڑکا لاویگا۔ اور خوابیں پریشان کسی سے نہ کہا کرو۔ کہ صلاحیت تیری اس میں نہیں ہے۔ ان دنوں تم کو ایک ملامت تھی وہ بخیر گذر گئی ہے اور سوائے خدا کے کسی سے طمع نہ کرنا چاہیئے۔ تاکہ تمام کام تیرے بہتر ہو جائیں اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

(ع) قولہ تعالیٰ:۔ الرحمٰن ○ علم القرآن ○ خلق الانسان علمه البيان ○ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف عین فال تیری میں آیا ہے۔ اور دلالت کرتا ہے فتح و نصرت پر جو نیت کرے بابل میں ہے ایک بزرگ کی طرف سے تم کو راحت پہنچیگی۔ اور روز شنبہ کو بھید ضمیر اپنے سے تم کو آگاہی ہوگی۔ اور حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں کہ اس نیت میں کچھ صدقہ دینا چاہیئے۔ تاکہ مراد تیری حاصل ہو جائے اور سفر کرنا تم کو اچھا ہے نفع سے خالی نہ ہوگا اور ایک حاکم اور بزرگ کا تجھے وہم ہے اس سے مت ڈر۔ اور اگر کوئی چیز کھو گئی ہے تو ہاتھ آئیگی۔ اگر دعویٰ کرنے کی نیت ہے الا اندیشہ نہ کر عاقبت الامر تجھ کو ہی فتح ہوگی اور خرید و فروخت حیوانات کی تیرے واسطے بہتر نہیں ہے۔ بذکر خدا مشغول رہو۔ اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

(غ) قولہ تعالیٰ: اذ قال الحواريون يا عيسى ابن مريم۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف غین فال تیری میں آیا ہے۔ دلالت اس کی عورت کرنے پر ہے کرے تم کو فائدہ ہوگا۔ اور تمام کام تیرے آسان ہونگے کہ جیسا لوہا ہاتھ حضرت داؤد پیغمبر علیہ السلام کے نرم ہو جاتا تھا۔ روز چہار شنبہ کو اسرار ضمیر سے تم کو آگاہی ہوگی اور جس چیز کی تم کو طلب ہے بہت جلد مل جاویگی۔ مگر بھید اپنا کسی سے نہ کہنا۔ اگر کوئی غائب ہے وہ بھی آویگا۔ اور ایک شخص زرد ریش میانہ قد گندم رنگ گردن کوتاہ سے خوف کرنا چاہیئے۔ تاکہ تیرے ساتھ کوئی مکر نہ کرے اور سفر کرنا بھی تمہارے لیے مبارک ہے اور ہمیشہ با وضو رہنا تیرا سبب بہتر ہے۔ اور خدا کا ذکر کرنا اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنا اس فال میں تیرے واسطے اکسیر اعظم ہے اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

(ف) قولہ تعالیٰ: فمن كان يرجوا لقاء ربه فليعمل عملا صالحا۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف فے فال تیری میں آیا ہے۔ عیش اور عشرت خوشی اور دولت کی بشارت ہے اور غائب تیرا آویگا اور بیمار شفا پاویگا غم نہ کر جلدی کام تیرے اس فال میں اچھے ہو جاویں گے۔ یک جہت اور ایک مرد اور ثابت قدم رہنا تیرے واسطے بہتر ہے اور جو شخص تیرے ساتھ بدی کرے عوض اس کے نیکی کرنا اجر عظیم تم کو ملیگا بیس روز تک اپنے بھیدوں سے باخبر ہوگا اور سفر کرنا تم کو اچھا نہیں کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

(ق) قولہٗ تعالیٰ۔ قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ ٥ بَلْ عَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ مُنْذِرٌ مِّنْهُمْ فَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا شَیْءٌ عَجِیْبٌ ٥ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ق فال تیری میں آیا ہے اور دلالت کرتا ہے کہ تم کو خلق میں مقبولیت حاصل ہوگی اور جو کوئی تم کو دیکھیگا دوست رکھیگا بقول ابن مسعودؓ فخر رازی صاحب فال کو کہیں فتوح حاصل ہوگی۔ اور جو کوئی تم کو دیکھے گا خوش ہوگا۔ اور امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو سخاوت کرنی اچھی ہے اور اس میں بہتری ہے کہو انشاءاللہ تعالیٰ

(ک) قولہٗ تعالیٰ۔ كَذٰلِكَ كِدْنَا لِيُوْسُفَ ۔ اے خداوند فال تیری یہ کہ آگاہ ہو کہ حرف ک فال تیری میں آیا ہے اس میں پرہیز کرنا بہت بہتر ہے اور دشمنی کرنا کسی کے ساتھ اچھا نہیں حسن بصریؒ فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو خرید و فروخت کرنا اور قرض دینا نہ چاہیئے کہ نفع نہ ہوگا۔ اگر صبر کرے تیرا اسباب پائیگا کہو انشاءاللہ تعالیٰ؁

(ل) قولہٗ تعالیٰ:۔ اَللّٰهُ لَطِیْفٌۢ بِعِبَادِهٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ ۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ل فال تیری میں آیا ہے سو دلالت کرتا ہے کہ یہ فال نہایت نیک اور مبارک ہے۔ تمام کام تیرے حسب دلخواہ میسر ہونگے اور طالع تیرے قوت پکڑ گئے ہیں۔ امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں۔ کہ صاحب فال کو مناسب ہے کہ بے خوفی اختیار کرے۔ تاکہ دشمن اس کے دوست ہوں اور امام قشیری فرماتے ہیں کہ صاحب فال جس کام کا ارادہ کریگا۔ آسان ہوگا۔ اور کہو انشاءاللہ تعالیٰ؁

(م) قولہٗ تعالیٰ:۔ اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ ٥ وَاِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ ٥ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف میم فال تیری میں آیا ہے۔ دلالت کرتا ہے ملامت پاس کے۔ شیخ حسن بصری فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو چاہیئے کہ کسی کے ساتھ خصومت و دعویٰ نہ کرے۔ اگر اپنی نیت سے درگذر کریگا۔ تو زیان دیکھیگا۔ اگر صبر کریگا خوشی دیکھے گا کہو انشاءاللہ تعالیٰ؁

(ن) قولہٗ تعالیٰ۔ نٓ ٥ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ ٥ اے خداوند فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ن فال تیری میں آیا ہے اس پر بشارت ہے کہ جو نیت دل میں تیرے ہے مبارک ہو سر انجام ہوگا۔ اور عورتوں کے ساتھ مشورہ نہ کیا کرو اور نیت کے درپہ ہونا چاہیئے کہ جملہ کام تیرے سر انجام ہونگے امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں کہ نماز میں سستی نہ کرنی چاہیئے۔ رزق کا دروازہ تم پر کشادہ ہو جاوے گا۔ کہو انشاءاللہ تعالیٰ؁

(و) قولہٗ تعالیٰ۔ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ۔ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف و فال تیرے میں آیا ہے۔ یہ فال بے نیازی کی ہے امام رازی فرماتے ہیں کہ صاحب فال ہر بلا سے بے خوف ہوگا۔ اور مراد پائیگا اور شیخ حسن بصری فرماتے ہیں کہ کئی آدمی تیرے محتاج ہونگے اور نفع پاویں گے اور درمیان خلق کے تم کو قبولیت ہوگی اور کہو انشاءاللہ تعالیٰ؁

(ھ) قولہٗ تعالیٰ:۔ هَلْ جَزَآءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ ٥ اے خداوند فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ھ فال تیری میں آیا ہے ستارہ نیک اور مبارک ہے کہ تمام کام تیرے بخوبی سر انجام ہونگے اور کچھ فکر نہ کر مراد تیری حاصل ہوگی اور اس نیت

سے درگذر کرنا چاہیئے۔امام فخر رازی فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو اپنی نیت کا غم ل جاوے گا۔ کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

(لا) قولہٗ تعالیٰ:۔ لَآ اُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۝ اے خداوند فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف لا تال تیری میں آیا ہے اور دلالت کرتا ہے کہ جس عمل اور شغل کے درپے ہے اس کو چھوڑ دینا چاہیئے کہ حاصل نہ ہوگا اور ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ اس کی نیت اور اندیشہ میں شروع نہ ہونا اچھا ہے۔ ایسے کام سے پرہیز کرنی چاہیئے۔ اگر پرہیز نہ کریگا زیان دیکھے گا۔ کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

(ی) قولہٗ تعالیٰ:۔ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ اے صاحب فال جان اور آگاہ ہو کہ حرف ی فال تیرے میں آیا ہے اس پر دلالت کرتا ہے کہ اس نیت سے تم کو خوشی ہوگی اور امام فخر رازی فرماتے ہیں کہ صاحب فال کو چاہیئے کہ اس نیت سے درگذر نہ کرے تاکہ جلدی مراد حاصل ہو اور کہو انشاء اللہ تعالیٰ ؛

# فالنامہ

باوضو کسی تنہائی جگہ میں بیٹھ کر اور نہایت پختہ ایمانی اور اعتقاد کے ساتھ اپنے دل میں اپنا سوال اچھی طرح قائم کرلے اور خدا تعالیٰ سے دعا مانگے اور کہے کہ یا اللہ میری نیت کا جو نتیجہ یا فیصلہ ہے اس پر میرا ہاتھ لگوا دے اور خود بند آنکھوں کے ساتھ دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت جدول ہٰذا کے خانے میں کہیں رکھ دے اور بعد میں آنکھیں کھول کر اس خانہ کا مضمون پڑھ لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فیصلہ کبھی خطا نہ جائے گا۔ اَلْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰہِ تعالےٰ ؛۔

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ب د ب | ج ا ب | ج ب د | ج ج ب | ج د ب | د ا ب | د ب ب |
| ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| د ج ب | د د ب | ر ا ج | ا ب ج | ا ج ج | ا د ج | ب ا ج |

(ا) ب د ب:۔ گذشتہ زمانہ میں مالی نقصان اور کاروبار میں خلل ہوا ہے۔ مگر جان تو کہ اب وقت نیک آگیا ہے سب کام سدھ ہونگے زیادہ فکر نہ کر۔

(۲) ج ا ب:۔ تمہارا مقصد فی الحال نایاب ہے۔ تھوڑا توقف کر خدائے قدیر رحم فرمائے گا ؛

(۳) ج ب ا ب:۔ کسی مفرور یا مفقود الخبر یا کسی گئے ہوئے کی ہر وقت انتظار رہتی ہے مگر وہ ششماہی سے پہلے ہرگز نہ آئیگا ؛

(۴) ج ج ب : تم حصول رزق اور کشائش کاروبار کے لیے بڑی جستجو کرتے ہو۔ مگر گردش زمانہ تم کو فائدہ نہیں ہونے دیتا ہر جمعرات پانچ چراغ مسجد میں روشن کیا کرو۔

(۵) ج د ب : تم کو ایک چیز کی چنتا ہے اور کشائش روزگار کی طرف ہر وقت خیال رہتا ہے۔ مگر دن پھر آئے ہیں فکر نہ کرو غریبوں کا دھیان رکھا کرو۔

(۶) د ا ب : تم کو زن و فرزند کی چنتا ہے تمہارے پاس مال و متاع تھوڑا ہے وہ راہ اور صبر کرو۔ پھر اطمینان پاؤ گے۔

(۷) د ب ب : دشمن تم کو زیر کرنے کا بہت خیال ہے۔ مگر یہ ذرا دیر سے ہو گا۔

(۸) د ج ب : دشمنوں کی طرف سے جو چنتا ہے جلدی پوری ہو جائے گی

(۹) د د ب : چند یوم سے تمہارا ہاتھ ذرا زیادہ تنگ ہو رہا ہے۔ تم فائدے کے لیے قدم اٹھاتے ہو۔ مگر ہوتا ہے نقصان نہایت عاجزی سے خدائے باری کی بارگاہ میں رحم کی درخواست کرو اور اپنے پرانے گناہوں کی معافی مانگو۔

(۱۰) ا ا ج : تم عروج مرتبہ و وسعت املاک کے لئے ایک مدت سے کوشاں ہو حوصلے سے کام کرتے جاؤ فتح ہو گی۔

(۱۱) ا ب ج : تمہارا دل کسی دوست کی محبت میں بے صبر و بیقرار ہے مگر وہ ذرا پرواہ نہیں کرتا۔ خیرات کرو سب درست ہو گا۔

(۱۲) ا ج ج : تمہارے دشمن نقصان پہنچانے میں کامیاب ہو گئے اور تم سخت تکلیف میں ہو مگر نماز پڑھنا شروع کرو خدا ان کو شکست دے گا۔

(۱۳) ا د ج : ہر وقت کھوئی ہوئی مملوکہ اشیاء یا جائیداد کی یاد ستاتی ہے۔ ونیز فقیروں کو روٹی کھلاؤ تو مراد پاؤ۔

(۱۴) ب ا ج : تم دنیوی دھندوں کی عجیب کشمکش میں پڑے ہو۔ اور اپنی کامیابی کے لیے کوشش کرتے ہو اب دن اچھے ہیں فکر نہ کرو۔ اَلْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰہِ تَعَالٰی ۔

(مولوی محمد دین کاتب گجراتی)

**ختم شد**